نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ دسمبر ۲۰۱۹ء
قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

علم نجوم
کی مدد حصول ملازمت کے سلسلے میں!

قران
عطارد و مشتری

چاند و سورج گرہن

تسدیس
زہرہ و مشتری

# برنی
# روزانہ کواکبی گائیڈ
# 2020

ہر روز کے نظرات معہ ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تا کہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت وشنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ معہ وقت، برج میں کواکب کا داخلہ معہ وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت =/۲۵۰+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۶۵+۷۵= ۳۹۰روپے کی وی پی آپ وصول کریں گے۔

اپنا ایڈریس اور برنی تقویم ۲۰۲۰ء اور کواکبی گائیڈ ۲۰۲۰ء لکھ کر 0333-7202964 پر میسج کریں آپ کا آڈر نوٹ کرلیا جائے گا

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰**

۳۶۵ دنوں کے ہر دن کے اثرات، عملیات کے اہم مواقعوں سے فائدہ اٹھائیں

اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں

اپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

شمارہ ھذا کے جملہ مضامین کے حقوق اشاعت محفوظ ھیں

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

## بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/ ۹۶۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۲۵۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت: -/۴۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ): -/۵۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۹

ماہ: ماہ دسمبر ۲۰۱۹ء

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

مینجر سرکولیشن سہیل احمد

کمپوزنگ اصغر نظامی

## اس شمارے میں

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اسرار الٰہی | ۳ |
| ۲ | حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ | ۵ |
| ۳ | زائچہ پیدائش میں عطارد کے احکامات | ۷ |
| ۴ | علم نجوم کی مدد سے ملازمت کے سلسلے | ۸ |
| ۵ | چاند و سورج گرہن | ۱۰ |
| ۶ | استخارہ | ۱۲ |
| ۷ | تسدلیس زہرہ و مشتری | ۱۳ |
| ۸ | اسمائے الٰہی القدوس | ۱۴ |
| ۹ | سورہ الدھر کے خواص | ۱۶ |
| ۱۰ | قران عطارد و مشتری | ۱۷ |
| ۱۱ | کلینڈر ماہ دسمبر | ۱۹ |
| ۱۲ | کیا آپ کا برج قوس ہے؟ | ۲۰ |
| ۱۳ | ماہ دسمبر کیسا گذرے گا؟ | ۲۳ |
| ۱۴ | ماہ دسمبر کے ستارے | ۳۴ |
| ۱۵ | نظرات کواکب بمعہ عملی ہدایات | ۳۵ |
| ۱۶ | ایک موثر دن | ۳۹ |

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزدبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ دسمبر ۲۰۱۹ء

# اسرار الہی

اصحاب کرامؓ اجمعین کو دوست رکھواوران کے ذکر کو باعث برکت جانواوران کے اخلاق سے اپنے کوسنوارواوراس پرعمل کرو' حضور نبی کریم ﷺ نے اپنے اصحاب کرام کو کہا ہے۔

میں تم کواللہ تعالیٰ کے تقویٰ کی وصیت کرتا ہوں اورالکلام (قرآن' پڑھنے سننے اوراطاعت کرنے کی وہ (اللہ تعالیٰ) تم کو تمہارے غلام کے بارے میں حسن سلوک کا حکم کرتا ہے' کہ وہ تمہارے ساتھ زندگی گذارنے والا ہے' بس اگر بہت اختلاف دیکھوتو تم پرلازم ہے کہ میری اور میرے خلفائے راشدین کی پیروی کرواس پرسختی اورخوشی سے عمل پیرار ہواورتم کولازم ہے کہ ہردل کو چاہئے کہ اپنے دل کو محبت آل کرام (اہل بیت) رسول ﷺ سے منور کرے' اس وجہ سے کہ وہ چمکنے والے وجوداور سعادت کی روشنی دینے والے آفتاب (حضور رسول مقبول ﷺ) کے انوار ہیں- اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے''کہہ دو کہ میں تم سے اس پر کوئی اجرت نہیں مانگتا بجز رشتہ داری کی محبت کے'' (سورہ شوریٰ ۲۳)

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہے کہ''میرے اہل بیت کے معاملہ میں اللہ سے ڈرو''-

اللہ تعالیٰ اگر کسی کے ساتھ نیکی کاارادہ کرتا ہے تو وصیت پیغمبر علیہ السلام آپ کے اہل بیت کے متعلق پورا کرنا اس پر شخص لازم فرمادیتا ہے اوران کی محبت پیدا کردیتا ہے- وہ شخص ان کی تعظیم اور حمایت کرتا ہے- اللہ تعالیٰ ان (اہل بیت) کے مددگار کی حفاظت اوران کی مراعات اورحقوق جو کہ پیغمبراوران کے اہل بیت میں ہیں رعایت فرمادیتا ہے-

جس سے وہ محبت کرتا ہے اس کے برابر (ساتھ) ہوتا ہے' جو شخص اللہ سے محبت رکھتا ہو وہ اللہ کے رسول ﷺ کو دوست رکھتا ہے' وہ شخص جو پیغمبر ﷺ وآل رسول سے محبت رکھتا ہے اور ہر وہ شخص جوان کا دوست ہے ان کے ساتھ برابر ہوگا اور وہ (اہل بیت) اپنے پدر (رسول) علیہ الصلوۃ والسلام کے (آخرت میں) ساتھ ہوں گے' آل رسول کو اپنے نفس پر ترجیح دو' اوران کو مقدم وپیش رومانوان کی مدد وعزت کرو' ان کاموں کی بھلائی تم کو لازمی طور پر حاصل ہوجائے گی اوراللہ کے اولیاء کے ساتھ شامل ہوجاؤ گے-''بے شک جو اللہ کے دوست ہیں نہ ان پرغم ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے جو لوگ ایمان لائے'' (سورہ یونس ۶۲-۶۳)

وہ شخص جو اللہ سے محبت کرنے والا ہواورتقویٰ کے ساتھ اللہ پرایمان لایا ہو' اللہ کے چاہنے والوں سے دشمنی نہ کرو' بعض آسمانی کتابوں میں آیا ہے کہ جو کوئی میرے ولی کو تکلیف پہنچاتا ہے میں اس سے جنگ کا اعلان کردیتا ہوں اللہ تعالیٰ اپنے اولیاء کے غیرت کا لحاظ رکھتا ہے' جو کوئی ان کو تکلیف پہنچاتا ہے اللہ تعالیٰ ان کا انتقام ان سے لیتا ہے اور بزرگی اور حفاظت اپنے محبت کرنے والوں کی کرتا ہے' اولیاء میں سے کوئی اللہ سے التجا کرتا ہے تو وہ اس کی مدد کرتا ہے' اللہ تعالیٰ جن لوگوں کو خطاب کرتا ہے ان میں اولیاء سے-

''یہی اللہ کا گروہ خبردار ہے بے شک اللہ کا گروہ ہی کامیاب ہونے والا ہے'' (سورہ مجادلہ ۲۲)

اے بزرگ لوگو' ان میں سے ہرایک کے مرتبہ کو پہچانو' محبت میں زیادتی نہ کرو' ہرولی کو اس کے مرتبہ کے لحاظ سے اس کی قدر کرو' انسانوں میں سب سے بہتر پیغمبر علیہم الصلوۃ والسلام ہیں' اور پیغمبروں میں سب سے زیادہ اشرف یعنی ہمارے پیغمبر محمد ﷺ ہیں-

# لـــــوح زحـــــل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمدادحاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط برخلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب سختی کا وقت خصوصاً سرطان، سنبلہ، جدی، دلو کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں۔

# حضرت شیخ حمید الدین ناگوری رح

حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ کی طبیعت پر وجد وسماع غالب تھا۔ خصوصاً سماع کے آپ بڑے شائق تھے اور اکثر ایسی محفلیں منعقد کیا کرتے تھے۔ حضرت خواجہ قطب خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ بھی ان کی ایسی مجلس میں شریک ہوا کرتے تھے جو کہ علمائے عصر سماع کو جائز نہ سمجھتے تھے۔ اس لئے انہیں آپ سے پرخاش ہوگئی اور مخالفت میں لگ گئے۔ خصوصاً مولانا رکن الدین سرقندی جو اس زمانے کے جید علماء میں سے تھے اور سماع کے سخت خلاف تھے اور آپ کی مخالفت شدت سے کرنے لگے۔

ایک مرتبہ سلطان شمس الدین التمش کے محل کے قریب ایک مکان میں مجلس منعقد تھی۔ آپ کے ساتھ خواجہ بختیار کاکیؒ دونوں اس مجلس میں موجود تھے۔ مولانا رکن الدین سمرقندی کو خبر ملی تو کچھ ساتھیوں کے ہمراہ وہاں پہنچے کہ مجلس کو روک دیں۔ آپ کو پتہ چلا کہ مولانا رکن الدین آئے ہیں تو صاحب خانہ سے کہا کہ تم کہیں چھپ جاؤ تاکہ جب مولانا آئیں اور اندر آنے کی تم سے اجازت طلب کریں تو تمہیں غیر حاضر پاکر واپس چلے جائیں گے اور اگر بلا اجازت گھر میں داخل ہوگئے تو یہ فعل خلاف شریعت ہوگا اور ہم ان سے مواخذہ کریں گے۔ صاحب خانہ نے ایسا ہی کیا مولانا آئے اور اندر آنے کی اجازت چاہی تو یہ معلوم کرکے صاحب خانہ غیر حاضر ہے واپس چلے گئے اور اسی طرح معاملہ ٹل گیا۔

کئی موقعوں پر بھی حضرت حمید الدین ناگوریؒ پر سماع کے سلسلے میں پابندی عائد کرنے کی کوشش کی گئی اور ان کی مجالس کو روکا گیا۔ علمائے وقت نے ایک دستاویز تیار کرکے بادشاہ وقت کو پیش کی۔ مگر وہ اس میں مجتنب نہ ہوئے۔

فوائد الفواد میں لکھا ہے کہ حضرت ناگوریؒ صاحب حضرت شکر گنج بابا فرید سے بڑی محبت و الفت تھی۔ ایک دفعہ بابا فریدؒ نے سماع کی خواہش کی تاکہ کوئی غزل ونعت وغیرہ سنیں۔ لیکن اس وقت اتفاقاً کوئی نعت خواں اور غزل گو نہ تھا تو آپ نے بدر الدین اسحاقؒ سے فرمایا کہ حضرت حمید الدین ناگوریؒ نے جو میری طرف خط بھیجا ہے وہ لے آؤ۔ چنانچہ بدر الدین اس جگہ سے اٹھ کر ایک حجرے میں گئے اور وہ بیگ اٹھا کر شیخ کے پاس لے آئے۔ جس میں بہت سے خطوط موجود تھے۔ شیخ فریدؒ کی خدمت عالیہ میں پیش کردیا۔ شیخ موصوف نے بدر الدین سے فرمایا کہ اسے کھڑے ہوکر پڑھو چنانچہ بدر الدین نے کھڑے ہوکر وہ خط پڑھنا شروع کیا اس میں لکھا تھا کہ فقیر حقیر' کمزور و ناتواں محمد عطاء جو درویشوں کا خادم وغلام ہے اور ان کے قدموں کی خاک کو اپنے سر اور آنکھوں پر برائے برکت ملتا ہے بدر الدین نے ابھی خط کا اتنا ہی مضمون پڑھا تھا کہ حضرت شیخ فرید شکر گنجؒ پر حال و وجد کی کیفیت طاری ہوگئی پھر خط کی رباعی بھی پڑھی۔ رباعی

آن عقل کجا کہ در کمال تو رسد
آن روح کجا کہ در جلال تو رسد
گیرم کہ تو پردہ برگفتی زجمال
آن دیدہ کجا کہ در جمال تو رسد

(یعنی میں وہ عقل کہاں سے لاؤں جو تیرے کمال کی گہرائیوں تک پہنچ سکے اور وہ روح کہاں سے لاؤں جو تیرے جلال کی کنہ اور حقیقت کو پاسکے۔ میں خوب سمجھتا ہوں کہ تو نے اپنے جمال سے پردہ اٹھالیا ہے۔ لیکن وہ آنکھیں کہاں سے لاؤں جو تیرے جمال کو دیکھ سکیں)

حضرت شیخ حمید الدین ناگوری نے اس شہر میں سماع (غزل گوئی) کا سکہ بٹھا دیا۔ جب قاضی منہاج الدین جورجانی دہلی شہر کے حاکم وقت کی جانب سے قاضی مقرر ہوئے تو سماع کو ان کے وجود سے بڑی تقویت پہنچی۔ کیوں کہ وہ خود سماع کے رسیا تھے اور حضرت حمید الدین ناگوریؒ سے ان کا مخالف گروہ (جن کو مسئلہ سماع سے شیخ حمید الدین ناگوریؒ سے اختلاف تھا) سخت برہم ہوا اور دشمنی رکھتا تھا۔ چنانچہ ان لوگوں نے شیخ حمید الدین ناگوری سے بہت کچھ کہا سنا۔ مگر شیخ ناگوری اپنے مسلک مساع میں ثابت قدم رہے اور برابر مصر رہے۔ جس پر شہر کے قاضی نے فیصلہ کیا کہ مخالفوں نے شیخ حمید الدین ناگوریؒ سے منازع کیا ہے۔ (یعنی شیخ حمید الدین حق بجانب ہے)۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ مولانا اشرف الدین بجیری حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ سے رنجیدہ اور کبیدہ خاطر ہوگئے اور یہ اثر آخر دم تک رہا۔ چنانچہ مولانا اشرف الدین علیل ہوجاتے ہیں اور آپ کی بیمار پرسی کے لئے شیخ ناگوریؒ ان کے گھر پر تشریف لے کر حاضر ہونے کی اجازت حاصل کرتے ہیں تو مولانا اشرف الدین بجیری نے فرمایا کہ یہ وہی شخص ہے جو خدا کی ذات کو معشوق کہتا ہے۔

یہ اس لئے تھا کہ عشق کی اللہ کی طرف نسبت کرنے کو علماء ممنوع کہتے ہیں اس لئے کہ عشق کی کیفیت میں بعض ایسی چیزیں ہوتی ہیں جن سے خدا تعالیٰ کی ذات منزہ وبری ہے وہ چیزیں یہ ہیں جن کو کسی شاعر نے اس شعر میں جمع کردیا ہے۔

عشق میں کچھ یاس امید واری چاہئے
کچھ تحمل چاہئے کچھ بے قراری چاہئے

امیر حسن بیٹھے ہوئے تھے انہوں نے فرمایا کہ شیخ ناگوری صاحبؒ کی معشوق سے مراد محبوب ہے حضرت شیخ نظام الدین الاولیاءؒ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ ہمارے ہاں مجلس سماع میں تشریف لائے باوجودیکہ غزل خوان باکمال لوگ تھے لیکن سامعین کے مابین اگر کسی کے درمیان دشمنی اور ناراضگی ہے تو باہر جاکر

باہمی مفاہمت وصلح وصفائی کرلیں- تمام لوگوں نے یوں کیا اور پھر واپس آ کر سماع میں مشغول ہوئے- لیکن پھر وجد طاری نہ ہوا تو صاحب سماع نے پھر کہا کہ اگر ہم میں کوئی اجنبی آدمی موجود ہے تو وہ اس محفل سے نکل جائے- یہ بھی کیا گیا لیکن اس کے بعد بھی سماع میں کوئی کیف وسرور نہ آیا- آخرکار سب لوگ محفل سماع ختم کرکے توبہ واستغفار میں مشغول ہوگئے- اسی دوران ایک صاحب کمال درویش وہاں تشریف لائے انہوں نے ایک شعر پڑھا- جس کے سنتے ہی سب پر وجد کی کیفیت طاری ہوگئی- اسی مجلس میں ایک صاحب پر اتنا اثر ہوا کہ اسی وقت اے جان جانِ آفرین کے سپرد کردی-

سرچشمہ ہدایت ومنبع علم ومعرفت حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ برِ اعظم پاکستان و ہند کے ان مشائخ کرام میں سے ہیں جنہوں نے علم و معرفت کی ضیاباریوں سے اس خطہ کو منور کیا- غوث دوراں خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کے دوست اور حضرت شیخ شہاب الدین سہروردیؒ کے مرید وخلیفہ آپ کے نام نامی محمد تھا- مگر حمید الدین کے نام سے مشہور ہوئے- والد ماجد کا نام نامی عطا اللہ بخاریؒ تھا جو سلطان شہاب الدین غوری کے زمانہ میں بخارا سے وارد ہوئے تھے اور درس دیتے تھے- اسی وصف کے طفیل والد صاحب کی وفات پر بادشاہ نے آپ کو ناگور کا قاضی مقرر کیا- تین سال تک اس منصب پر فائز رہے- پھر دل برداشتہ ہوکر اس عہدے کو چھوڑ دیا اور بغداد پہنچ کر شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردیؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے- ان سے بیعت کی اور سال بھر ان کی خدمت میں رہ کر مجاہدہ اور ریاضتیں کیں-

شیخ نے دولت خرقہ خلافت سے فیض یاب کیا اس زمانہ میں خواجہ قطب الدین بختیار کاکی بھی بغداد میں تشریف فرما تھے ان کے گہرے تعلقات ہوگئے- ایک دوسرے سے بہت محبت ہوگئی اور یہ تعلقات آخر بغداد میں ایک سال گزارنے کے بعد مدینہ منورہ کا رخ کیا ایک سال سے زیادہ عرصہ تک روضہ اطہر کے مجاور بنے رہے پھر مکہ گئے تین سال تک مکہ معظمہ میں رہے اور وہاں کے بزرگوں سے کسب فیض کیا سلطان المشائخؒ فرماتے ہیں کہ ایک روز حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ نے ایک بزرگ کو بیت اللہ کا طواف کرتے دیکھا- آپ بھی ان کے پیچھے طواف میں مشغول ہوگئے اور تبرک کے طور پر ان کے قدم پر قدم رکھتے جاتے تھے- اس بزرگ کو اس بات کا علم ہوگیا تو کہا- حمید الدین ظاہری متابعت کرنی آسان ہے- متابعت اس شے کی کرو جو مجھے طواف میں حاصل ہے- شیخ حمید الدین نے پوچھا وہ کیا ہے- بزرگ نے جواب دیا میں ہر قدم پر قرآن ختم کرتا ہوں- ان کے دل میں خیال آیا کہ شاید معانی قرآن سے مراد ہے- بزرگ صفائی، باطن سے معلوم کرکے فرمایا کہ معناً نہیں بلکہ لفظاً- غرض ایسے بزرگوں سے ملاقات کرکے مکہ معظمہ سے لوٹے اور سلطان شمس الدین التمش کے زمانے میں دہلی تشریف لائے جو صدر مقام تھا-

دہلی میں حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ سے ملاقات ہوئی اور ان کے ساتھ رہنے لگے یہ تعلقات بہت گہرے ہوگئے دونوں بزرگوں کے مزارات بھی ایک ہی جگہ پر ہیں-

لطائف اشرفی میں لکھا ہے کہ حضرت بختیار کاکیؒ نے حضرت شیخ ناگوریؒ کو خرقہ خلافت بھی ادا کیا تھا- سیر الاقطاب کا بیان ہے کہ حضرت ناگوریؒ حضرت بختیار کاکیؒ کے استاد تھے- حضرت خواجہ ظاہری علوم کی تعلیم انہی سے حاصل کی تھی- اگرچہ حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ حضرت خواجہ بختیار کاکی کے استاد تھے- لیکن ادب اور خدمت میں اس قدر لگے رہتے تھے کہ حیرت ہوتی تھی- لوگ کہتے تھے کہ خواجہ قطب الدین کاکی قطب المشائخ ہیں اور حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ سے ہزار درجہ بزرگ وبرتر ہیں- بالآخر شیخ ناگوری کو حضرت بختیار کاکیؒ سے خلافت ملی حالانکہ ان کے پیر سے مل چکی تھی-

حضرت خواجہ بختیار کاکیؒ نے اپنے ملفوظات (فوائد السالکین) میں حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ کو استاد کی حیثیت سے یاد نہیں فرمایا بلکہ اپنا "یار غار" بتاتے ہیں-

حضرت شیخ شہاب الدین سہروردیؒ حضرت حمید الدین ناگوریؒ کی بہت عزت کیا کرتے تھے- انہوں نے اپنی کتاب بعض تصانیف میں لکھا ہے کہ ہندوستان میں میرے بہت سے خلفاء ہیں جن میں بزرگ ترین خلیفہ شیخ حمید الدین ناگوریؒ ہیں بابا فرید الدین شکر گنجؒ نے بھی اپنی تصانیف میں حضرت شیخ ناگوریؒ کا ذکر بار بار کیا ہے- مولانا قطب الدین کاشانیؒ دہلی تشریف لائے تو فرمایا کرتے کہ مجھے شیخ حمید الدین ناگوری کا عشق یہاں کھینچ کر لایا ہے- انہوں نے حضرت شیخ کی تمام تصنیفات منگا کر مطالعہ کیں اور ساتھیوں سے فرمایا دوستوں جو کچھ میں نے اور تم نے پڑھا ہے وہ سب ان کتابوں میں موجود ہے اور جو کچھ نہیں پڑھا وہ بھی ان میں لکھا ہے حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کا ارشاد ہے کہ جو حال اور کمال شیخ حمید الدین ناگوریؒ کو خدا کی طرف سے عطا ہوا وہ ہر کسی کے حصے میں نہیں آیا-

سلوک اور اسرار میں حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ کی تصانیف بہت ہیں ان میں سے صرف "طوالع الشموس کا پتہ چلتا ہے یہ کتاب حقیقت میں معرفت سے لبریز ہے- "اخبار الاخیار" میں شیخ عبدالحق محدث دھلویؒ نے اس کتاب کے بعض اقتباسات دیئے ہیں- یہ ایسی کتاب ہے کہ جس کے اندر حقیقت کے اسرار کے مضامین موج در موج اور معانی طریقت فوج در فوج لکھے گئے ہیں- اس کتاب میں سے اختصار وانتخاب مشکل ترین امر ہے- اس کے تمام تر مضامین اپنی متانت وحرارت، مشاکلت ومشابہت میں ایک انوکھے اسلوب رکھے گئے ہیں- کتاب کے اوّل میں اسم "ہو" کی تفصیل وبسط کے ساتھ شروع کی گئی ہے اور اس اسم کے اتنے معانی بیان کئے گئے ہیں جن کو کاتب احاطۂ قلم لانے سے قاصر ہے-

بعض مورخین نے لکھا ہے کہ حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ نے اپنے مزار کا چبوترہ جو حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کے پاؤں کی سمت ہے خواجہ صاحب کے علوم مرتبت کی بنا پر خواجہ بختیار کاکی صاحب کے مزار سے نیچا رکھنا چاہا لیکن

حضرت شیخ حمید الدین ناگوریؒ کی وفات کے بعد آپ کی اولاد نے اس بات کو پسند نہیں کیا اور آپ کے مزار کا چبوترہ حضرت خواجہ صاحب کے مزار سے اونچا بنوایا آپ کی وفات ۶۲۵ھ میں ہوئی۔


# قواعد عملیات

یہ کتاب ان لوگوں کے لئے بیش قیمت تحفہ ہے، جو عملیات کے شائق ہیں۔ اس کتاب میں تمام ضروری قواعد معہ تفصیل دیئے گئے ہیں۔ تاکہ کسی جگہ پیر استاد کی ضرورت محسوس ہو تو اس کی کمی کو پورا کیا جاسکے۔ اس میں بارہ باب ہیں۔

(۱) لوازمات نقوش
(۲) چلہ کشی
(۳) حروف تہجی
(۴) عناصر
(۵) موکلات
(۶) تعویذات
(۷) جفری قوانین
(۸) زکات
(۹) قوانین نجوم
(۱۰) تعین اوقات
(۱۱) موثر اوقات عملیات وطلاسم
(۱۲) متفرقات

متفرقات ہی ایسا باب ہے کہ برسوں کی خدمت کے بعد بھی ایسے طریقے نہ ملیں اور نہ ان کا معاوضہ کوئی ادا کر سکتا ہے۔ ۱۲ ابواب ہدیہ =/۳۴۰ روپے۔ محصولڈاک =/۸۷ روپے

اوراق پبلشرز اینڈ پرنٹرز کراچی


# زائچہ پیدائش میں عطارد کے احکامات

اگر عطارد خانہ شرف میں ہو تو مولود زیورات، پوشاک اور ہر عمدہ چیز پائے۔ دولت سے آسودہ رہے۔ شیریں کلام، شاعر، پسندیدہ نقاش، ہنرمند و معلم ہو۔ بزرگوں سے بخشش پائے۔ عورتوں سے زیادہ موافقت رکھے۔ اگر عطارد خانہ ہبوط میں ہو تو مولود بے زار اور تہی دست ہو۔ غیروں کے مال سے حاجت روائی کرے۔ فقیروں سے صحبت رکھے تماشہ بین ہو۔

اگر عطارد صاحب خانہ ہو تو مولود عالم اور دولت مند ہو۔

اگر عطارد خانہ وبال میں ہو تو مولود افعال ناشائستہ کرے۔ بہائیوں سے مخالفت رکھے۔

اگر عطارد ۱، ۴، ۷، ۱۰ میں ہو تو مولود کا پیشہ معلم گیری ہو اور اسی سے روزی کمائے۔

اگر عطارد مائل وتد میں یعنی ۲، ۵، ۸، ۱۱ میں ہو تو دانا ہو۔ ہمیشہ خوش رہے اور ہر ایک سے بالاتر ہو۔

اگر عطارد خانہ درست میں ہو تو مولود صاحب جمال دولت ہو۔

اگر عطارد خانہ دشمن میں ہو تو مولود نامرد، مخنث ہو، کارہائے ناشائستہ کرے، مفلس ہو۔

## عطارد بارہ گھروں میں

اگر عطارد طالع میں ہو تو مولود قد آور، نوشت وخورند میں مشاق، عالم و عاقل و عزیز و آہستہ گو، خوش شکل سلیم طبع، شیریں کلام ہو، جامہ سبز کو دوست رکھے اور کوئی اس سے مخالفت نہ کرے۔

اگر عطارد خانہ ۲ میں ہو تو ہمیشہ تلاش و جمع کرنے، مال و غلہ کے مستعد رہے، بخشش کرنے والا ہو ہر مقام پر غالب رہے۔ کوئی اس کا بدخواہ نہ ہو۔

اگر عطارد خانہ ۳ میں ہو تو مولود دروغ گو ہو۔ کوئی کام اس سے صحیح واقع نہ ہو جو کام کرے کسی کو پسند نہ آئے اور بدی اس کی سب پر آشکارا ہو جائے۔

اگر عطارد خانہ ۴ میں ہو تو مالدار، راست گو پرورش کنندہ قبیلہ و اقارب کا ہو۔ انواع و اقسام کی غذا ملے۔

اگر عطارد خانہ ۵ میں ہو تو صاحب اولاد ہو بشرطیکہ کسی نحس ستارہ سے قران یا نظر نہ ہو۔

اگر عطارد خانہ ۶ میں ہو تو اس کے دشمن دوست ہو جائیں بشرطیکہ کسی نحس ستارہ سے قران نہ ہو۔

اگر عطارد خانہ ۷ میں ہو تو عمر دراز، نیک ظرف ہو، ہمیشہ نفیس پوشاک اور عمدہ مکان رکھے۔ بشرطیکہ کسی دوسرے نحس ستارے سے قران نہ کرے اور رجعت میں نہ ہو۔

اگر عطارد خانہ ۸ میں ہو تو خوف و ہلاکت سے دوچار رہے مگر کوئی آزار نہ ہو۔ البتہ فربہ اقدام اور فعل ناشائستہ رکھے۔

اگر عطارد خانہ نو میں ہو تو نیک بخت صاحب اقبال کریم و سخی ہو۔ بشرطیکہ قوی ہو یا قوی ستارہ سے ہم قران ہو۔ اگر نحس ستارہ سے قران کرے تو کم بخت ہو۔

اگر عطارد خانہ ۱۰ میں ہو تو مولود نیک نام، امراء کے قریب صاحب رتبہ و ہر دل عزیز ہو۔ اس کے بہت دوست ہوں۔ جو ارادہ کرے پورا کرے۔

اگر عطارد خانہ ۱۱ میں ہو تو مالدار، دیندار، نیک نام، عاقل، عمر دراز، خوش غذا ہو ملازم رکھے۔

اگر عطارد خانہ ۱۲ میں ہو تو شریں زبان و کاہل ہو اگر نحس ستارہ سے قران ہو تو اس کے برعکس نتائج ہوں۔

اگر عطارد خانہ ۲، ۳، ۴، ۸، ۱۰، ۱۲ میں ہو تو سعد ہوتا ہے۔ اگر خانہ ۱، ۵، ۷، ۹، ۱۱ میں ہو اور نحس ستارہ سے ہم قران ہو تو ناقص ہوتا ہے۔

(قسط نمبر ۳)




# کی مدد حصول ملازمت کے سلسلے میں!

## مشتری کی قوت

جمعرات کے دن پر مشتری حکومت کرتا ہے اس دن کو اپنے لئے تیاریوں کا دن بنائیں چند لمحوں کے لئے خاموشی سے بیٹھیں آرام کریں اور اپنے حواس مجتمع کریں موزوں ملازمت کی تلاش کے معاملے پر توجہ مرکوز کریں ایک موم بتی لیں اسے ہلکے بنفشئی یا کاسنی رنگ کے کاغذ یا کپڑے پر رکھیں اسے جلائیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے کے ساتھ ساتھ زدکائیل سے بھی مدد طلب کریں اس سے اس طرح گفتگو کریں گویا وہ کوئی دوست ہے اور آپ کو مشورہ دے سکتا ہے اور پھر کاغذ لے کر کاسنی رنگ کی سیاہی یا پنسل یا کاسنی کاغذ لے کر اس پر لکھیں کہ آپ کس قسم کی ملازمت چاہتے ہیں یا بذریعہ شکل اس کی وضاحت کریں اور ساتھ ہی ذہن کی آنکھوں سے اخبار میں اس ملازمت کا اشتہار دیکھیں جو آپ چاہتے ہیں یا تصور میں ایسی فون کال وصول کریں جس میں آپ کو انٹرویو کی دعوت دی جائے تصور ہی میں اپنے آپ کو تیار ہوتا اور ایسی معلومات کا مطالعہ کرتا ہوا دیکھیں جو اس کمپنی کے متعلق ہوں جہاں آپ کو ملازمت ملنی ہو اور بتدریج اپنے آپ کو ملازمت کے لئے موزوں ترین امیدوار کی شکل میں ڈھالیں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ وہ بہترین مواقع کی تلاش میں آپ کی مدد کرے اور آپ کا ذہن کھولے اور جب آپ کو یہ یقین ہو جائے کہ آپ نے وہ سب کچھ لکھ لیا ہے جو آپ چاہتے ہیں یا آپ جوڑ رائنگ بنا رہے تھے وہ مکمل ہو گئی ہے تو اس کاغذ کو دو دفعہ تہہ کریں اور پھر اسے موم بتی کے نیچے رکھ دیں اس کے بعد دوبارہ زدکائیل سے مدد کے طالب ہوں۔ خاموش بیٹھ کر مراقبہ کریں کہ نامعلوم قوتیں صورتحال میں تبدیلی لا رہی ہیں اور ایسی ملازمت کا موقع فراہم کر رہی ہیں جو آپ کی صلاحیتوں کے لئے موزوں ترین ہے۔

شاید آپ کو کچھ ہدایات سنائی دیں یا اچانک کوئی خیال ذہن میں آئے یا کوئی ایسی حقیقت آپ پر واضح ہو جو اب تک آپ سے پوشیدہ رہی ہو آپ کے ذہن میں جو خیالات آئیں گے موم بتی کا شعلہ بھی شاید ان کی تائید کرے گا اس کا اندازہ آپ کو اس وقت ہو جائے گا طلسم کے اس حصے کو خاصہ وقت دیں کیونکہ نامعلوم قوتوں کیساتھ رابطہ قائم کرنا بھی ایک آرٹ ہے جسے سیکھنا پڑتا ہے۔

اگر آپ نو آموز ہیں تو اپنے آپ کو کچھ احمق اور غیر یقینی خیال کریں گے لیکن آہستہ آہستہ یہ محسوس ہونے لگے گا کہ کوئی دوست شاید نامعلوم دوست آپ کے قریب کھڑا ہے اور آپ کی مدد اور سہارے کے لئے موجود ہے جب آپ کو یقین ہو جائے کہ آپ کو مکمل طور پر رہنمائی یا ممکنہ اعتماد مل گیا ہے تو پر یقین لہجے میں "شکریہ" ادا کریں اور مقصد کی تکمیل میں ان کی مدد کے طلبگار رہیں "زدکائیل" کا خاص طور پر شکریہ ادا کریں اور بہتر مستقبل کے لئے ان سے رہنمائی مانگیں یہ سارا عمل مکمل ہو جائے تو موم بتی بجھا دیں۔

## زہرہ کی قوت

جمعہ کا دن شراکتی معاملات، بچوں کی دیکھ بھال، زراعت، کھیتی باڑی، باغبانی، ذاتی نشوونما اور کسی بھی کام کی وسعت اور نشوونما کے لئے موافق ثابت ہوتا ہے، محبت اور ہم آہنگی کا ستارہ زہرہ اس دن پر حکومت کرتا ہے۔ اس دن کے تمام منسوبات پر بھی اس کی حکومت ہے اس کا منسوبی رنگ سبز اور دھات تانبا ہے اگر آپ اپنی موجودہ ملازمت کے حالات تبدیل کرنے کے خواہاں ہیں اپنے افسر یا ساتھ کام کرنے والے دوسرے افراد کے ساتھ تعلقات بہتر بنانا چاہتے ہیں تو اس دن سے فائدہ اٹھائیں۔

ہنسائیل اور ان کے مددگاروں کا زہرہ سے تعلق ہے چنانچہ آپ ان سے مدد مانگیں طریقہ وہی ہے جو اس سے قبل باقی ستاروں کے سلسلے میں بیان کیا جا چکا ہے جب آپ موم بتی کے شعلے کے سامنے اپنی التجا بیان کریں تو بتدریج آنے والی تبدیلیاں اپنے ذہن میں رکھیں فوری تبدیلیوں کا خیال نہ رکھیں اس لئے کہ فوری تبدیلیاں دوسری کوا بکی قوتیں لاسکتی ہیں۔ زہرہ اگرچہ باقوت اثر رکھتا ہے لیکن اس کی قوت سبک، لطیف اور مستحکم ہوتی ہے چنانچہ اس کے طلسم کے اثر کے نتیجے میں اپنے تعلقات میں بتدریج بہتری دیکھیں گے طلسم سبز سیاہی سے یا سبز کاغذ پر لکھیں لکھنے کے بعد اسے سبز رنگ کے کاغذ یا کپڑے میں لپیٹیں، لپیٹنے سے قبل اسے چھ بار تہہ کریں اور پلنگ کے سرہانے والے دائیں پائے کے نیچے رکھ دیں۔

## زحلی قوت

ہفتہ زحل کے ماتحت ہے جو ایک بزرگ ستارہ ہے جسے آپ کی عمر بڑھتی جاتی ہے ویسے ویسے زحل کی قوتیں آپ کے لئے زیادہ بہتر کام کرتی ہیں زحل ایسے تمام کاموں پر حکومت کرتا ہے جن کا تعلق بڑی عمر کے افراد سے ہوتا ہے۔ عمر` وقت ( گھڑیاں بنانے کا کام ) باڑ لگانا اور پیمائش کرنا` نگہبانی کرنا اور کان کنی وغیرہ جیسے کام زحل سے منسوب ہیں۔

زحل کا طلسم خاکستری کاغذ پر سیاہ رنگ سے بنائیں مکمل کرنے کے بعد اسے سیاہ کاغذ میں لپیٹیں یاد رکھئے یہ وقت کا ستارہ ہے لہذا اس کے اثرات اور نتائج کی جلد توقع نہ رکھیں اس کا طلسم بنا کر ''کاسئیل'' سے مدد مانگیں یہ بہت آہستگی سے لیکن یقینی نتیجہ لائے گا آپ کو صبر وتحمل اور ثابت قدمی سکھائے گا اس کے طلسم کو مربع شکل میں چار بار تہہ کریں۔

## شمسی قوت

شمسی قوت کے تحت تمام مردانہ پیشے ہیں۔ شفا بخشی ذاتی کاروبار` ایسے کام جو انسان کو حرکت پر آمادہ کرنے میں مدد دیتے ہیں وہ کام جو موسمی تبدیلیوں کو ظاہر کرتے ہیں وغیرہ پر شمس کی حکومت ہے شمس کا طلسم بنانے کے لئے ہمیشہ دن کا سعد وقت منتخب کرنا چاہئے جب کہ باقی کواکب کے طلسم دن یا رات کو اس وقت بنانے چاہئیں جب وہ سعد نظرات قائم کریں سعد وقت کے انتخاب میں برنی تقویم ۲۰۰۷ء سے مدد لیں اس کے علاوہ رسالہ روحانی دنیا کے ذریعے بھی سعد اوقات کی اطلاعات دی جاتی ہیں۔

شمس کا رنگ سنہری اور عدد ایک ہے اس کا طلسم بنا کر ''رفائیل'' سے مدد مانگیں دینوی ذرائع کو بھی اختیار کریں اور معلومات کے حصول کے کسی ذریعے کو بھی نظر انداز نہ کریں۔

### عام نکات

قمر کے زائد النور دنوں میں ملازمت کی تلاش شروع کریں۔ بنانے کے لئے جس طلسم کا بھی انتخاب کریں اسے بڑی سنجیدگی اور پورے اعتقاد سے بنائیں ایسا کر کے آپ کو ان لوگوں پر برتری حاصل ہو جائے گی جو صرف دنیوی ذرائع اختیار کرتے ہیں ہر ستارے کا بخور بھی جلائیں اور اس سے متعلقہ رنگ کا لباس یا کوئی ایک کپڑا استعمال کریں اور جب کامیاب ہو جائیں تو شیخی نہ ماریں ورنہ قسمت پلٹا بھی کھا سکتی ہے۔

نوٹ:- یہ مضمون خاص طور پر ان افراد کے لئے ہے جو تعویذات کی پیچیدگیوں کو نہیں سمجھتے وہ مندرجہ بالا سادہ طریقہ کار کی مدد سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا کر سکتے ہیں۔

### تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہو گا۔ تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔


قدیم علوم کا سائنٹیفک نظریہ
ان کے ذاتی تجربات اور اصل حقائق و اثرات
سعادت و نحوست کا حساب، حیرت و تجسس پر مبنی ناول

تاشون

برصغیر میں علمِ تسخیر کے بانی حضرت کاش البرنیؒ کی
عاملیت و کاملیت، روحانیت، محبت، تصوف اور دوسری دنیا
کے تجربات و مشاہدات پُراسراریت کے نت نئے راز کھولتا ایک
سحر انگیز ناول جس کے مرکزی کردار حضرت کاش البرنیؒ ''بنام''
''تاشون'' ہیں

تحریر: شاذلی سعید مغل

۴۵۰ صفحات

Postage Rs: 50

اپنا آڈر ان نمبروں پر بک کروائیں
021-34949944
021-32018699
0333-7202964
یا قریبی بکسٹال سے خرید فرمائیں




قیمت: ۵۰۰ روپے

ابھی رابطہ کر کے اپنی کاپی بک کروائیں یا اپنے قریبی بکسٹال پر اپنا آڈر بک کروائیں۔
Auraq Publishers, Ibrahim market, PIB Colony, Karachi 74800

# چاند و سورج گرہن

## سورج گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو ۲۶ دسمبر کی صبح ۱۰ بجکر ۱۷ منٹ کو ۴ درجہ ۷ دقیقہ برج جدی پر لگے گا۔ یہ گرہن ۲۶ دسمبر کی صبح ۷ بجکر ۲۹ منٹ پر لگنا شروع ہوگا ۔ یہ گرہن ۱۰ بجکر ۱۷ منٹ پر مکمل لگ جائے گا یہ اس کا وسطی حصہ ہوگا اور ۲۶ دسمبر کی دوپہر ایک بجکر ۵ منٹ پر ختم ہو جائے گا۔

یہ گرہن شمال مشرقی ریاض سعودیہ عربیہ سے شروع ہوگا۔ انڈیا، قطر، سومارتا، پرونیو، گووام، فلپائین، پاکستان میں نظر آئے گا۔ آسٹریلیا کے کچھ علاقے میں نظر آئے گا۔

## چاند گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو ۱۰/۱۱ جنوری کی نصف شب ۱۲ بجکر ۱۰ منٹ ۲ سیکنڈ کو ۱۹ درجہ ۵۳ دقیقہ برج سرطان پر لگے گا۔ یہ گرہن ۱۰ جنوری کی رات ۱۰ بجکر ۷ منٹ پر لگنا شروع ہوگا اور اور نصف شب ۱۲ بجکر ۱۰ منٹ پر مکمل لگ جائے گا اس کے بعد اترنا شروع ہوگا اور ۱۱ جنوری کو ۲ بجکر ۱۲ منٹ قبل سحر یہ گرہن مکمل ختم ہو جائے گا۔

یہ گرہن یورپ، ایشیاء اور آسٹریلیا کے کچھ حصے، مشرقی و جنوبی امریکا، بحر ہند، بحر اوقیانوس میں نظر آئے گا۔

اگر آپ حروف صوامت کی زکات دینا چاہیں تو بھی ۵۴۳ بار احد رس طعک لموہ لکھ کر دے سکتے ہیں۔ حروف صوامت کے اعمال انسانی ضروریات کا چوتھائی حصہ مکمل کرتے ہیں۔ میں ان کے متعلقہ اعمال اور طریق کار کو گزشتہ سالوں میں بہت دے چکا ہوں۔

گرہن کا ایک خاص اثر اہل عالم پر ہوتا ہے جس کے بعض اثرات نمایاں ہوتے ہیں۔ جن عورتوں کے اولاد ہونے والی ہو وہ گرہن کے وقت بہت احتیاط کریں۔ بعض بچے جو ماں کے پیٹ سے ناقص مثلاً لنگڑے، اندھے، ہونٹ کٹے یا گونگے، بہرے وغیرہ پیدا ہوتے ہیں۔ وہ سب گرہن کے اثر سے متاثر ہوئے ہوتے ہیں۔ عام عورتیں گرہن کے اثرات سے واقف نہیں ہوتیں۔ جن عورتوں کے اولاد پیدا ہونے والی ہو گرہن کے وقت بڑے آرام سے ہاتھ پاؤں سیدھے کر کے لیٹے رہیں اور خیالات نہایت پاکیزہ رکھیں۔ یہ یاد رکھیں کہ گرہن کے وقت جو خیالات ماں کے ہوں گے اولاد کے بھی ویسے ہی خیالات ہوں گے اگر عورت پڑھی لکھی ہو تو گرہن کے وقت لیٹ کر مذہبی یا عالمانہ اور جرات و ہمت والی باتوں کی کتابیں پڑھتی رہیں۔ اگر حاملہ عورت اس وقت قعدہ میں بیٹھی ہو تو بچے کے پاؤں ٹیڑھے ہوں گے۔ اگر آنکھیں بند کر کے لیٹے گی تو بچے کی آنکھوں میں نور کم ہوگا۔

علاوہ حاملہ کے اور لوگوں کو چاہئے کہ وہ عبادت و استغفار میں مشغول رہیں۔ مسلمان اپنے محلّہ کی مسجد میں نماز کسوف یا خسوف ادا کریں۔ باجماعت نماز ہو۔ اس میں خطبہ نہیں ہوتا۔ اس وقت ہر شخص حسب توفیق صدقہ و خیرات کرے۔ یہ وقت سعد نہیں ہوتا اور اس وقت کی تاثیر بہت طاقت رکھتی ہے۔ گرہن کے وقت میں جو عمل کیا جاتا ہے وہ نہایت سریع الاثر ہوتا ہے۔

جو شخص عامل بننا چاہے۔ اس کو تو چاہئے کہ حروف صوامت کی زکات دے۔ (پہلے اجازت لیں) یا عامل کامل حصہ اول کے باب ششم میں سے کسی عمل کو پانچ سو مرتبہ پڑھ لے تو وہ اس عمل کا عامل بن جائے گا۔ یہ عمل بخار، حب، سردرد اور درد دانت وغیرہ کے لئے ہیں۔ اپنی پسند اور ضرورت کو مدنظر رکھ کر زکات ادا کریں۔ تمام عمر عمل کام دے گا۔

اس موقعہ سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہر شخص کے فائدہ کا ایک عمل تحریر کرتا ہوں۔ جو شخص چاہے تیار کر کے فیض حاصل کر سکتا ہے۔ ہر شخص کے لئے تحریری اجازت لینا ضروری ہے۔

یہ عمل ان تمام خباثتوں سے محفوظ رکھے گا۔ جو انسان و شیطان دونوں سے وابستہ ہیں۔ مثلاً یہ بدگویوں اور خلاف بولنے والوں کے لئے زبان بندی کا کام دے گا، حاسدوں کے حسد سے محفوظ کرے گا۔ نظر وزداں، ظالماں، قاطعاں اور موذیان سے مخفی رکھے گا۔ یعنی ان سے ہمہ وقت محفوظ رہے گا۔ جن لوگوں کو مخالفتوں سے واسطہ پڑتا ہے۔ جن کے دشمن ہمہ وقت اسے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں اور جو بدنام کرتے ہیں ان سب سے محفوظ رہنے کے لئے یہ حرز اسرار کام دے گا۔ تمام خلقت کی زبان بندی بھی اسی سے ہوگی۔ گویا شرالشرار سے محفوظ کرنے کے لئے ایک حصار کا کام دے گا۔ انسان کو بہترین نفع دینے والی چیزوں میں سے یہ ایک میر اتحفہ ہے اور اس زمانہ کے ہر آدمی اور عورت کو اپنے اپنے حلقہ میں محفوظ رہنے کے لئے ضروری ہے۔

حروف صوامت جن سے ہر قسم کے امور کو باندھا جاتا ہے۔ اس کے عدد ۵۴۳ ہیں۔ حروف نورانی میں سے آلم طہ طس عسق ن کے اعداد بھی ۵۴۳ ہیں۔ حروف نورانی کے متعلق میں کئی دفعہ وضاحت کر چکا ہوں کہ اللہ جل شانہ نے ان حروف نورانی سے قرآن کریم کی حفاظت کی ہوئی ہے اور یہ حروف قرآن کی بعض سورتوں کے شروع میں ہیں۔ ان کے مفرد حروف چودہ ہیں۔ اب میں ان اعداد کی قوتوں سے نقش تیار کرتا ہوں۔ جو شرالاشرار سے محفوظ رکھ کر حفاظت کرے گا۔ وہ یہ ہے۔ ۱۷۷ سے لے کر ۱۸۵ تک بالترتیب لکھنا ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۰ | ۱۸۵ | ۱۷۸ |
| ۱۷۹ | ۱۸۱ | ۱۸۳ |
| ۱۸۴ | ۱۷۷ | ۱۸۲ |

اب اس کی تکمیل کو سمجھیں۔ اگر یہ نقش زبان بندی اعداد کے لئے لکھے تو نقش کے نیچے یوں لکھے۔

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَا هُمْ فَهُمْ لَايُبْصِرُوْنَ - صَمٌّ بَكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَايُرْجِعُوْنَ - عَقَدْتُ لِسَانِهِمْ وَسَدَدْتُ اَفْوَاهِمْ

اگر یہ نقش شرالاشرار سے محفوظ رہنے کے لئے ہو تو نیچے یوں لکھیں۔

كَذَالِكَ اللّٰهُ رَبّى عَنْ فَوقَهُم وَعَنْ فَوقنَا - كَذَالِكَ اللّٰهُ اَبَاعَنْ يَسَارِهِمْ وَعَنْ يَسَارِنَا - اِنَّهُ عَلٰى كُلِّ شَئٍ قَدِيرٌ وَلِكُلِّ شَئٍ حَفِيُظٌ وَصلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَسَلَّمُ

اگر یہ نقش نظر و جن و پری اور سحر و جادو سے حفاظت کے لئے ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں۔

سَدَدْتُ اَفْوَاهَ وَنَظُرَ الجِنَّ وَالِانْسِ وِالشَّيَاطِيْنِ وَ السُحْرَه وَالْاَبَالسَهِ مِنَ الْجِنِّ وَالِانْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَمَنْ يَلُوْ ذُ بِهِمْ بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْاَعِزُوَ بِاللّٰهِ الكَبِيرِ الْاَكْبَرَ-

اگر ایک گھر میں رہتے ہوئے کسی ایک کی دوسرے کے دل میں عزت و وقعت نہ ہو۔ مثلاً میاں بیوی کے درمیان نفرت ہو اور ایک دوسرے کو برا بھلا کہہ کر عزت نہ کرتا ہو اور اسی طرح کسی کی اپنے دفتر میں عزت و وقعت نہ ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں۔

وَجَعلنَا مِنْ بَينَ اَيدِ يهِمْ سَدٌّ اوَ مِنْ خَلْفَهِمْ سَدًّا فَاغشَيْنَا هُم فَهَمْ لَايُبْصِرُونَ اَلْيَومَ نَخْتُم عَلٰى اَفوَا هِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا اَيدِ يهِمْ فَهُمْ لَايَنطُقوْنَ لَوْ اَنفَقْتَ مَافِى الْاَرْضِ جَمِيعاً مَاالَّفتَ بَيْنَ قُلُو بِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَ هُمْ اِنَّه' عَزِيزٌ حَكِيمٌ يَا اَرْحَمَ الرَّحِمِيْنَ

ان عزیمتوں کو جو نقوش کے بعد لکھنی ہیں۔ بسم اللہ سے شروع کریں اور عزیمت کے بعد لکھیں

بحق الم طه طس طسم عسق ن اللهم احفظ على حامل هذالدعاه (نام معہ والدہ) باهم الله الواحد القهار

اب چاروں طرف ایک ایک دفعہ حروف صوامت لکھیں۔ احد رسص طك لموه نقش کے کونے قوله الحق وله الملك سے تیار کریں۔ یہ سارا کام کالی سیاہی یا نیلی سیاہی یا پنسل سے کاغذ پر لکھ سکتے ہیں۔ لکھتے وقت اکیلے کمرہ میں کریں۔ ایسا انتظام کریں کہ کوئی بلائے نہیں، نہ ہی کام کرتے وقت بولنا ہے۔ اس کو تہہ کرکے تعویذ بنالیں اور بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ یہ ایسا کام کرلیا۔ جس سے دل مطمئن رہے گا۔ بے خوف و بے خطر ہو جائیں گے۔


اپنی مخفی قوتوں کو قابو میں لانا

## رجوع ہمزاد

ہر انسان کے ساتھ اس کا ہمزاد پیدا ہوتا ہے۔ یہ اس کا مخفی جسم ہے۔ اس کو بذریعہ عمل یا ریاضت بطن ظاہری میں لایا جاتا ہے اور پھر اس سے عامل اپنے دنیاوی کاموں میں مدد لے سکتا ہے۔ اس جسم کے لئے وقت اور فاصلہ کوئی معنی نہیں رکھ سکتا۔ لہذا آن کی آن میں دور دراز سے خبریں لاسکتا ہے۔ وہاں سے چیزیں لانا۔ کوئی کام کرکے آجانا اس کیلئے منٹوں سیکنڈوں کا کام ہوتا ہے۔ دو شخصوں میں محبت یا دشمنی ڈالنا کسی جگہ کا نقشہ لانا۔ گم شدہ جانور یا آدمی یا دفینہ کا پتہ دینا۔ امراض کا علاج بتانا۔ پرانے واقعات کی کیفیت بہم پہنچانا اس کے لئے معمولی کام ہے۔ اس کتاب میں بیس طریقے اور عملیات ہیں۔ اپنی ہمت کے مطابق انتخاب کرکے ہمزاد قابو میں کیا جاسکتا ہے۔

(قیمت =/۲۰۰ روپے)

**اوراق پبلشرز کراچی**



علم النقوش پر جامع اور مستند کتاب

## عامل کامل

(حصہ دوم)

علم الواح ☆ علم تکسیر اعداد ☆ وفق اعداد ☆ علم النقوش مع خواص ☆ وضع اور قواعد معہ امثال

اب تک علمی طور پر اس موضوع پر ایسی جامع کتاب شائع نہیں کی گئی۔ جس سے یہ معلوم ہو کہ یہ علم کیسے کام کرتا ہے۔ عمل کیسے وضع کیا جاتا ہے اور کیسے مختلف مقاصد کا مخصوص نقش بنتا ہے۔

- مثلث کہاں کام کرتی ہے۔ مربع کہاں، مخمس کہاں، غرضیکہ ہر نقش کے متعلق یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ مقصد کے موافق چال کونسی ہے اور نقش کونسا ہے۔
- ہر قسم کے نقش پر کرنے کے طریقے، مخصوص دور اور مخصوص مقاصد کے لئے وضعی اعداد یہ تمام طریقے کسی اور کتاب میں نہ مل سکیں گے۔ یہی نقوش کے راز ہیں۔
- وہ راز جس سے نقش کے اندر اسم، آیت، مقصد اور نام طالب و مطلوب قائم ہو جائیں۔
- نقوش کے موکلات، اسمائے الٰہی، اعوان اور عزیمت بنانے کے قواعد۔
- طریقہ زکات و اصلاح عددین۔
- مثلث، لوح سلیمانی، مثلث ہندی، مثلث دو پایہ، مربع، مخمس، مسدس، مربع، عشر، اثنا عشر، صد در صد نقوش، ان کی چالیں، خواص اور عملیات۔
- اعمال و حب و بغض، حاضری مطلوب، ترقی، سربلندی، حصول رزق، امراض وغیرہ کی الواح تیار کرنے کے طریقے، اسمائے الٰہی کی الواح اور ان کے فوائد۔
- مخصوص اوقات کے مخصوص اور سریع التاثیر درجات۔

صفحات ۲۴۰ * ابواب ۱۸ * عملیات و قواعد ۵۲۰

ہدیہ =/۵۵۰ روپے محصول ڈاک =/۶۵۱ روپے

**اوراق پبلشرز اینڈ پرنٹر کراچی**

# استخارہ

انسان نہایت ناسپاس اور غیر منصف ہے۔ خدا نے بھی اس کی ناسپاسی اور ظلم و جہالت کی شکایت کی ہے ایک جگہ فرمایا اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ۔(انسان ناسپاس ہے) ایک جگہ فرمایا۔ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا (ظالم اور جاہل ہے) کسی کا مقدمہ ہے اس میں مہینوں یا برسوں پریشان ہے۔ جھوٹ سچ ملائے۔ خوشامدیں کیں۔ پیسہ خرچ کیا۔ پاؤں توڑے۔ غرضیکہ ایڑی کا پسینہ چوٹی کو بہا دیا۔ سینکڑوں کو جھک جھک کر بے گنتی سلام کئے۔ مگر نتیجہ کیا نکلا، کہ حاکم نے فیصلہ خلاف کر دیا۔ منہ بسور کر بیٹھ گئے۔ کوئی بیمار ہے حکیموں، ڈاکٹروں میں پیسہ پانی کی طرح بہا دیا۔ دن کا چین، رات کی نیند حرام کر دی، مگر نتیجہ یہ ہوا کہ وہ مر گیا۔ رو دھو کر بیٹھ گئے۔ کسی جگہ شادی کی تمنا تھی، پیغام بھیجے، سفارشیں بھیجیں۔ جائیداد اور زیور کا لالچ دیا۔ مگر آخر ناکام رہے۔ کسی سے محبت ہے دنیا کے جتن کر ڈالے مگر بے سود۔ غرض کہ اس قسم کے ہزاروں واقعات دن رات دیکھے جاتے ہیں۔ دنیا میں انسان کا واسطہ انسان سے پڑتا ہے۔ کسی بادشاہ سے وزیر سے ہمارا سابقہ نہیں پڑتا۔ اگر کوئی کام ان ہستیوں سے پڑ جائے تو سالہا سال کی کوشش کے بعد بھی ان کی دہلیز تک نہ پہنچے کہ خدا جبار قہار ہے۔ مالک الملک ہے۔ خالق وقار ہے۔ دوسری طرف ایک ذلیل اور ناپاک بندہ ہے۔ دو دن، تین دن یا دس بیس دن بادل نخواستہ بے ترتیب و ترکیب کوئی عمل پڑھا۔ دعا پڑی، اثر نہ ہو تو کہہ دیا کہ عملیات میں تاثیر نہیں۔ سب دغاباز ہیں۔ بس عملیات کو بھی دیکھ لیا۔ ہم نے بڑے سے بڑے عامل دیکھے ہیں۔ سب روٹی کمانے کی باتیں ہیں۔ ایسے ہوتے تو گھر بیٹھے۔ غرض کہ ہزاروں شکایتیں، سینکڑوں مضحکہ خیز باتیں سنا دی جاتی ہیں۔ میرے دوستو! لوگوں کی زبانیں گھس گئیں دانت پس گئے اور اس بے نیاز احکم الحاکمین نے پوچھا تک نہیں۔ بس اتنی بات پر کہ دس پانچ روز تک آپ نے کچھ پڑھ لیا اور کام نہ ہوا تو آپ نے فیصلہ کر لیا کہ عملیات میں اثر نہیں۔

ہسپتال میں ہزاروں مرجاتے ہیں۔ پھر یہ فیصلہ کیوں نہیں کر لیا کہ ادویات میں شفا کی طاقت نہیں۔ آپ کو بہت مرتبہ امراض میں دوا سے شفا حاصل نہ ہوئی۔ پھر آپ بیماری میں دوا کو ترک کر دینے کا فیصلہ نہیں کرتے۔ اور بیماری میں دوا کرتے ہیں۔ آپ کی ہزاروں تدبیریں الٹ ہو گئیں۔ سینکڑوں کوششوں میں آپ ناکام رہے تو یہ فیصلہ کیوں نہیں کیا کہ آپ بے وقوف اور جاہل ہیں۔ اپنی تدبیر، کوشش رائے میں آپ ہزاروں مرتبہ فیل ہوں تو آپ اپنے آپ کو بے وقوف کہنے کو تیار نہیں۔ لیکن کسی عمل میں ایک دفعہ بھی فیل ہو گئے تو اس کو بے اثر کہنے کو موجود ہیں۔ میرا روئے سخن کسی طرف نہیں۔ میں بھی ویسا ہی ناشکرا ہوں، ناسپاس ہوں، ظالم ہوں، جاہل ہوں لیکن میرے پاس بعض اصحاب کے خطوط آتے ہیں۔ بس ایک ہفتہ کریں کام ہو جائے۔ چار دن میں دنیا پلٹ جائے۔ ہمیں خزانہ مل جائے۔ فلاں ہمارا تابعدار ہو کر ہمارے پاؤں چاٹا کرے۔ میرے دوستو خدا کے کلام میں پہاڑ ہلا دینے زمین و آسمان کے پلٹ دینے کی طاقت ہے۔ مگر اس نے اپنے کلام کو بچوں کا کھلونا نہیں بنایا۔ صرف عام کر دیا۔ یہ خدا کا انعام ہے۔ خدا کا تحفہ ہے ان کو دیتا ہے جو سچے اعتقاد سے، سچے دل سے، اسی کے ہو کر اسی کے دروازے پر پڑ جاتے ہیں۔ ہزاروں دفعہ نکالو، مصیبتیں بھیجو، ذلیل کرو مگر بندہ ہو کہ اس کے ہو گئے۔ وہ ہم جیسے سینکڑوں کو اپنی نعمتیں نہیں دیا کرتا۔ اس دنیا کے افسر سے نوکری کے لئے مہینوں اس کی خدمت کریں گے۔ روز اس کی کوٹھی کی خاک چھانیں گے۔ جھک جھک کر سلام کریں گے۔ مگر خدا کی طرف آئیں گے تو بس آج ہی کام ہو جائے۔ تیر کی طرح کام کرے۔ روحانی دنیا کے سینکڑوں ناظرین اپنی اپنی جگہ فیصلہ کریں گے کہ جب کوئی شخص میرے عمل سے کامیاب ہوا۔ مثلاً لوح تسخیر سے ہی کامیاب ہوا اور اس نے مجھے خط لکھا میں نے جواب میں یہی لکھ دیا کہ اس میں میرا کوئی تعلق نہیں، نہ میں کسی قابل، نہ میرے اختیار میں، یہ آپ کی حسن عقیدت اور نیک نیتی کا نتیجہ ہے کہ آپ نے خدا پر بھروسہ کیا۔ اس کے کلام کو دل سے سچا جانا، ناکامی پر بھی شکر ہی بجا لایا، شکوہ نہیں کیا، آپ کامیاب ہو گئے۔ بہرحال بات طویل ہو گئی۔

میں جو عملیات بھی روحانی دنیا میں درج کرتا ہوں وہ میرے علم و یقین میں صحیح ہوتے ہیں۔ اور میں دعوے سے کہتا ہوں کہ جو صاحب سچے دل سے کریں گے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہوں گے۔ اگر ایک مرتبہ اثر نہ ہو، پھر کرو، پھر کرو، پھر کرو، پھر کرو۔ دیکھو کامیاب ہوتے ہو یا نہیں۔ ہو گے اور ضرور ہو گے۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔ اب ایک استخارہ لکھتا ہوں، سچے دل سے کرو انشاءاللہ تعالیٰ کامیاب ہو گے۔ مگر یہ واضح رہے کہ اللہ تعالیٰ نے ایک قانون بنایا ہے اور اس قانون کے خلاف کوئی عمل کارگر نہیں ہوتا۔ مثلاً کوئی شخص یہ معلوم کرے کہ امتحان کے پرچوں میں کیا کیا سوالات لکھے ہیں تو یہ خلاف قانون ہے۔ پس اپنے متعلق جس میں دوسروں کا راز نہ ہو آپ کو معلوم ہو گا۔ ترکیب یہ ہے کہ چاند کی پہلی رات کو باوضو ہو کر اس آیت کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر سو یا کریں۔ خدا چاہے تو تمام حال آئینہ کی طرح معلوم ہو جائے گا۔ عمل پڑھنے کے بعد پھر کسی سے بات نہ کرو۔ نہ کچھ کھاؤ اور نہ پیو، بلکہ سو جاؤ۔ آیت شریف یہ ہے۔

يَعْلَمُ مَابَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَاخَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ ۔ يَاخَبِيْرُ يَاخَبِيْرُ يَاخَبِيْرُ

## رموز الجفر

حروف، عناصر، اسمائے الٰہی، اعداد اور ارواح فلکی کے امزجہ سے عالم سفلی میں تصرفات کی حکمت یہ حضرت کاش البرنیؒ کے معمولات کا لاثانی خزانہ ہے۔ جس کے اعمال متعدد مرتبہ تجربہ کی میزان پر تلے ہوئے ہیں، اس علم جفر کے صدیوں کے سربستہ رازوں کا انکشاف کیا گیا ہے، نقاط جفر کی تشریح کے ساتھ ساتھ اعمال کے فہم و تفہیم کے لئے مثالیں دی گئی ہیں۔ حصول خواہشات اور مراد براری کے وہ موثر قواعد بیان کئے گئے ہیں۔ جو بمنزلہ تاثیر کے طلسم سے بھی عظیم تر ہیں۔ ان میں کسی چلہ کشی کی ضرورت نہیں، محض وقت اور ترکیب سے ہی تاثیر پیدا ہوجاتی ہے۔

اس میں ۹ ابواب ہیں جن میں ۱۳۵ تیر بہدف عملیات ہیں۔

**باب اول** اسمائے اللہ الحسنٰی اور ان کے اعمال کا طریقہ۔

**باب دوم** حل المشکلات وطلب حاجات کے خاص قواعد۔

**باب سوم** حب و تسخیر و حاضری مطلوب کے تکسیری راز۔

**باب چهارم** بغض عداوت، اخراج و بیماری دشمن کے موثر اعمال۔

**باب پنجم** حصول رزق، کشائش، علوئے مرتبت در اسباب کار کے ذرائع۔

**باب ششم** تسخیر حکام، تسخیر خلق، تحفظ غضب حاکم کے خاص اعمال۔

**باب هفتم** زباں بندی، راہ بندی، حفاظت، ناجائز مطالبات کی بندش وغیرہ، عقود۔

**باب هشتم** جملہ کواکب کے شرف، اوج و موثر نظرات کے اعمال۔

**باب نهم** متفرقات، امراض، گریخته یافت خواتیم وغیرہ۔

ہدیہ = /۴۲۵ روپے۔ محصول ڈاک علاوہ

نوٹ:۔ صرف وہ لوگ منگوائیں جن کی ذہنی قوتیں اچھی ہوں، حساب داں ہوں اور حل کرنے کی سعی سے گریز کرنے والے نہ ہوں۔

**اوراق پبلشرز کراچی**

# تسدیس زہرہ و مشتری

یہ طلسم ان لوگوں کے لئے لکھا جاتا ہے جن کا ستارہ مشتری ہے۔ لیکن جن کے حالات اچھے نہیں ہیں۔ ہر کام میں رکاوٹ اور ہر معاملے میں پریشانی ہوتی ہے آمدن اور مرتبہ میں ترقی نہیں ہوتی۔ اخراجات اور پریشانیاں پیچھا نہیں چھوڑتیں۔ اس کے علاوہ اگر ان لوگوں کا کوئی خاص مقصد ہو جو پورا نہ ہوتا ہو تو یہ عمل کام دے گا۔

۲۳ جنوری ۲۰ء شام ۶ بجکر ۶ منٹ پر زہرہ اور مشتری کی یہ سعد نظر قائم ہوگی۔ اس سعد وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے اپنا نام معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے لے کر اس میں ایک سو بارہ (۱۱۲) عدد کا اضافہ کریں اور اس مجموعہ کو وقت مقررہ پر ایک نقش مربع آتشی میں پر کریں۔ قلم اور دوات نئی ہونی چاہیے۔ نقش زعفران سے پر کیا جائے گا۔ پھر مربع سامنے رکھ کر یَـا بَـاسِـطُ کو ایک سو چوراسی (۱۸۴) بار پڑھیں اور دم کر کے موم جامہ کرا کے اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ بہترین مدد ملے گی۔

مربع پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۳۰ عدد تفریق کریں اور باقی کو ۴ پر تقسیم کریں۔ جو خارج قسمت ہو اسے خانہ اول میں رکھیں اور ایک ایک کا اضافہ کرتے ہوئے ۱۶ خانے پر کریں۔ اگر تقسیم کے بعد باقی ایک ہو تو خانہ ۱۳ میں۔ اگر ۲ باقی رہیں تو خانہ ۹ میں اگر ۳ باقی رہیں تو خانہ ۵ میں مزید ایک کا اضافہ کریں۔ نقش پر ہوجائے گا۔ نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اب اس عمل کو مثال کے ذریعے سمجھا تا ہوں تاکہ پوری طرح سمجھ میں آجائے۔

مثلاً طالب کا نام ارسلان والدہ کا نام مسرت ہے۔ اعداد نام طالب معہ والدہ کے ۱۰۴۲ ہوئے اب ۱۱۲ کا اضافہ کیا کل اعداد ۱۱۵۴ ہوئے۔ مربع پر کرنے کے لئے قانون کے مطابق ۳۰ عدد تفریق کئے اور ۴ پر تقسیم کیا تو حاصل قسمت ۲۸۱ آئے۔ باقی کچھ نہیں بچا مربع یہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۸ | ۲۹۱ | ۲۹۴ | ۲۸۱ |
| ۲۹۳ | ۲۸۲ | ۲۸۷ | ۲۹۲ |
| ۲۸۳ | ۲۹۶ | ۲۸۹ | ۲۸۶ |
| ۲۹۰ | ۲۸۵ | ۲۸۴ | ۲۹۵ |

باقی طریقہ وہی ہے جو عام نقوش کے سلسلے میں اختیار کیا جاتا ہے۔


### دیپالپور میں

رسالہ روحانی دنیا اور کتابیں حاصل کرنے کے لئے

طاہر بک اسٹال نیوز پیپر ایجنٹ ہے۔

### برقی فیتہ

یہ فیتہ صرف بچوں کے لئے ہے۔ اس کو گلے میں ڈالنے سے بچوں کے دانت بغیر کسی مشکل اور تکلیف کے نکلتے ہیں۔۔ ہدیہ 150 روپے محصول ڈاک ۶۵ روپے

# اسمائے الٰہی
# القدوس

قدوس کے معنی ہیں- طاہر و مطہر پاک پاکیزہ جمیع عیب اور نقصان سے- یہ اسم جمالی ہے اور عنصر آبی ہے-اس کے عدد ۱۷۰ ہیں-

بعض علماء کہتے ہیں کہ قدوس کے معنی نقائص سے منزہ کے ہیں- یہ تقدیس کے ساتھ اللہ سے ہی معنی موصوف ہیں- بندہ کے حق میں قدوس کے معنی طہارت اور پاکیزگی کے ہیں- یہ ذکر ان فرشتوں کا ہے- جو کرسی کے گرد رہتے ہیں اور جو لوح وقلم پر معین ہیں- ان کا ذکر بھی یہی مقرر کیا- چنانچہ ساتوں آسمانوں اور ملاء اعلیٰ کے فرشتوں کا ذکر قدوس ہے اور اہل کرسی کا ذکر سبوح قدوس ہے اور لوح والوں کا ذکر **سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحُ** ہے-قدوس اس بلند مرتبہ ذات کو کہتے ہیں- جس کے انوار ادراک سے برتر ہوں-

جب یہ اسم کسی شخص کے نام کے اعداد کے موافق ہو اور وہ اس کا ذکر کرنا چاہے تو **یا سبوح قدوس** کو پڑھے اور مداومت کرے تو عالم علوی کا کشف اسے حاصل ہوگا-

تقدیس کے تین تین مقام ہیں- طہارت عقول روح- نفوس، قلوب اور جسم کی تین تین قسمیں ہیں- ان کا بیان تو طویل ہے- یہ مقامات تو اولیائے کاملین کے ہیں- تاہم میں ذرا سمجھانے کی غرض سے جسم کی تقدیس کا بیان کرتا ہوں- پہلی تقدیس حلال روزی ہے اور توکل کا اختیار کرنا- دوسری تقدیس دل کی ہے- ذکر الٰہی اور خلوت و خاموشی کو اختیار کرکے دل کی تقدیس کی جائے - تیسری تقدیس بدن کی ہے- یعنی شب و روز طہارت سے رہنا- یہ مقام تقویٰ کی ابتداء ہے- جب تم ان طریقوں سے اپنے اوصاف پاک کرلو گے تو عالم افہام سے قدوس فرشتہ نازل ہوگا- عجائب الملکوت کے راز بیان کرے گا-

اگر کوئی شخص اس اسم کو اس کے عدد کے موافق پڑھے اور ریاضت کی شرائط بجالائے تو اس کو ہیبت اور تقرب الی اللہ حاصل ہوگا- خلوت میں پڑھنا لازم ہے - اسماء کی تلاوت خاموشی سے کرے-

جب کوئی اس اسم کو سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے اور تلاوت کے وقت کثرت اختیار کرے تو باہیبت اور مقبول ہو-

جب کوئی گنہگار آدمی اس کو چاندی کی انگوٹھی پر نقش کرکے پہنے اور اس اسم کی تلاوت کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے دل کو پاک کردے گا- نماز و تلاوت میں بھی جس شخص کے دل میں طرح طرح کے خیالات آتے ہوں یا عبادت کی طرف رغبت نہ ہو- اس کو بھی اسی طرح کرنا چاہئے-

اس اسم کی ریاضت کے لئے ۱۷۰x۱۷۰ بار روزانہ پڑھنا چاہئے اور یہ ذکر جاری ہی رہنا چاہئے-

معلوم ہوا کہ تمام اسماء اور دعوات کی درستی اکل حلال اور طہارت ظاہری و باطنی پر موقوف ہے اور خلوص نیت اور ریاضت اور اوقات نیک کا معلوم کرنا بہت ضروری ہے- جب تم ان سب باتوں کا خیال رکھو گے تو بہت جلد کامیابی کی منزل پر پہنچ جاؤ گے اور دین و دنیا کی کنجیاں تمہارے ہاتھوں میں آجائیں گی- اگر اس اسم کا ذکر کثرت سے کیا جائے- یہاں تک کہ اس اسم کی روحانیت غالب آجائے تو اللہ تعالیٰ اس سے ہر ایک بری خواہش کو دور کردے گا-

اگر کوئی شخص اس اسم کا مربع شب جمعہ ساعت مشتری میں زاید النور قمر کے دنوں میں لکھ کر پاس رکھے- تو اللہ تعالیٰ اس سے برے اخلاق دور کردے گا- اور اچھے اخلاق سے آراستہ کرے گا اور لوگوں میں محبوب کرے گا کہ سب اس کی تعریف کریں گے- جس شخص کے اندر کوئی بدعادت ہو اس کو اسی اسم کا نقش لکھ کر دینا چاہئے- مربع اس کا یہ ہے-

۷۸۶

| ال | ق | دو | س |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۵۹ | ۳۲ | ۹۹ |
| ۵۸ | ۸ | ۱۰۲ | ۳۳ |
| ۱۰۱ | ۳۴ | ۵۷ | ۹ |

اس کو چاندی کی تختی پر کندہ کریں یا سفید کاغذ پر زعفران سے ذیل کی چال سے لکھیں-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اگر کوئی شخص عین زوال کے بعد اس اسم مبارک کو ایک سو ستر مرتبہ پڑھے تو شر نفس اور وسوسہ شیطان سے امان پائے-

شیخ مغرب نے تحریر فرمایا ہے کہ یہ ذکر ذاکر کو پاک باطن کرتا ہے-

اگر اس اسم کی تلاوت روزانہ ایک سو پندرہ مرتبہ کی جائے تو ظاہری و باطنی امراض سے صحت حاصل ہو اور قلب پاکیزہ نفس ہو-

شیخ بونیؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اس اسم کا ذکر کثرت سے کرے کہ از خود ہو جائے تو پروردگار عالم ہر بری خواہش کو اس سے دور فرمادے گا- اور ذاکر کے چہرے پر آثار پاکیزگی نمودار ہوں گے-

شیخ شہاب الدین سہروردیؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص برائے عظمت ظاہری و باطنی

چالیس روز تک ترک حیوانات ولذات روحانی و جسمانی کے ساتھ دس ہزار مرتبہ پڑھا کرے تو جمیع مخلوقات از جن وانس مسخر و مطیع ہوں۔

اگر اس آیت کو ایک دفعہ پڑھ کر کھانے اور پینے کی چیزوں پر دم کر کے گھر میں اس فرد کو کھلاتا رہے جو سرکش اور بے ادب ہو تو وہ اس بدعادت کو چھوڑ دے گا۔

اگر کوئی شخص سفید کاغذ پر تحریر کر کے دھو کر مریض کو پلائے تو شفاء ہو۔ دردسر کو آرام ہو۔ بخار دائمی زائل ہو یوں لکھے۔

**یا قُدُّوسُ الظَّاهِرُ مِنْ كُلِّ سُوْءٍ فَلَاشَيْئَى يُعَادَهُ مِنْ جَمِيْعِ خَلْقِهٖ**

اگر اس اسم اعظم کی مثلث عددی کو اس طرح تحریر کرے کہ مربع حرفی اصٰحی کئے ہوئے ہو اور شب جمعہ کو ساعت مشتری میں تحریر کر کے اپنے پاس رکھے تو پروردگار عالم اخلاق حسنہ عطا فرمائے۔ محبوب الخلائق اور مقبول القول ہو۔ دشمن بھی دوست گردانیں۔ اگر مسافر باندھے تو ماندہ نہ ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ق | د | | | | و | س |
| س | و | ۵۸ | ۵۲ | ۶۰ | د | ق |
| | | ۵۹ | ۵۷ | ۵۴ | | |
| د | ق | ۵۳ | ۶۱ | ۵۶ | س | و |
| و | س | | | | ق | د |

اگر کوئی شخص اس اسم کو پڑھے اور ریاضت کے شرائط کو تمام وکمال طریقے پر بجالائے تو ہیبت عظیمہ حاصل ہو اور تقرب الی اللہ کے مرتبہ پر فائز ہو۔

اگر سفید کاغذ پر مشک وزعفران سے نقش ذوالکتابت لکھ کر اپنے پاس رکھے اور تلاوت میں کثرت، قلب میں رقت اور طبع میں حلت اختیار کرے تو باہیبت و مقبول ہو۔ یہ مربع القدوس کا پہلے دیا جا چکا ہے۔

اگر جمعہ کے دن روٹی کے لقمہ پر سبوح قدوس رب الملئكه والروح تحریر کر کے کھائے۔ تو صفات قدسیہ حاصل ہوں۔

اگر اس آیت مبارکہ کو مربع حرفی میں مشک وزعفران اور گلاب سے لکھ کر موم بند کر کے کوزہ آب میں ڈالے اور اس پانی کو کسی ایسے شخص کو پلائے جو بدخو اور مردم آزاد سخت کلام اور سخت دل ہو۔ تو پروردگار عالم اسے خلق عظیم ورحم دلی عنایت فرمائے۔ حسد وکینہ دل سے زائل ہو۔ جود وسخا ورحم و کرم کا حامل ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| سبوح | قدوس | رب الملئكه | والروح |
| والروح | رب الملئكه | قدوس | سبوح |
| قدوس | سبوح | والروح | رب الملئكه |
| رب الملئكه | والروح | سبوح | قدوس |

اگر کوئی شخص اس اسم کی دعوت کو پانچ سال تک بجالائے تو کسی کا محتاج نہ ہو۔ دل اس کا منور ہو۔ عمر دراز ہو۔ آثار علوی بھی تسخیر میں آجائے۔ مثل برق ورعد و باراں و باد وغیرہ اور عجائبات و کرامات کا مالک ہو۔


## اپنا زائچہ بنوائیے

اگر آپ چاہتے ہیں کہ زائچہ پیدائش بنوانا کر رکھیں۔ تاریخ پیدائش، وقت پیدائش، اور مقام پیدائش لکھیں۔ زائچہ میں دی گئی معلومات

انتہائی دلکش اور خوبصورت، ہر سطر واضح، لیزر پرنٹ۔

ہدیہ : =/۳۰۰۰ روپے

منیجر روحانی دنیا کراچی



علم نجوم کے مبتدیوں کیلئے
آسان ابتدائی کتاب

## اسباق النجوم

اس وقت جس قدر کتب نجوم آپ کو ملیں گی۔ ان میں ابتدائی قواعد اس صورت میں مجموعی طور پر نہیں ملتے کہ کوئی شخص اس سے سیکھ سکے۔ پرانے اور فرسودہ طریقہ پر ہندوانہ اصطلاحوں سے بھرپور کتابیں ملیں گی۔ اس اہم کمی کو مدنظر رکھ کر ''اسباق النجوم'' کو مرتب کیا گیا ہے۔ یہ مبتدیوں کے لئے بہترین کتاب ہے۔ اس کائناتی سائنس کی تعلیم کے لئے میں نے مشرق و مغرب کے قدیم وجدید طریقوں سے کام لے کر ان اسباق کو ترتیب دیا ہے۔ ہمارے ملک میں ایک عرصہ سے ایسی کتاب کی ضرورت محسوس کی جا رہی تھی جو علم نجوم کے ابتدائی اصول و قوائد جاننے میں مدد دے۔ نہایت غور و خوض سے آسان طریقہ اختیار کیا گیا ہے واقفان نجوم کو بھی اس سے اہم اور جدید معلومات ملیں گی۔ اس میں ۲۳ مندرجہ ذیل اسباق ہیں۔

(۱) کواکب (۲) بروج (۳) دائرۃ البروج (۴) بارہ گھروں کی تفصیل (۵) تشریحات بروج (۶) بروج کے منسوبات (۷) تقسیم کواکب کا نظریہ (۸) کواکب کی خاصیتیں (۹) شمسی طالع پڑھنا (۱۰) تقویم سے کام لینا (۱۱) ارضی وقت کیا ہے (۱۲) کواکبی وقت کیا ہے (۱۳) تسویۃ البیوت (۱۴) زائچہ کا پڑھنا (۱۵) کواکب کے درجات معلوم کرنا (۱۶) جدول یومیہ اعداد متناسب (۱۷) زائچہ میں کواکب کو پر کرنا (۱۸) نظرات (۱۹) کواکب زائچہ کے گھروں میں (۲۰) احکام لگانے کا طریقہ (۲۱) پیشنگوئیاں کرنا (۲۲) آثار البیوت (۲۳) بارہ بروج کی فلاسفی اور ان کے معانی۔

قیمت =/۴۸۰ روپے * محصول ڈاک علاوہ

طالع وقت کے جدید نقشے ۔ جدید منسوبات اگر اس کتاب پر حاوی ہو گئے تو آثار النجوم کے حصص کو آسان سے سمجھ سکیں گے۔

اوراق پبلشرز اینڈ پرنٹر کراچی

# سورۃ الدھر کے خواص

قدر چنبیلی کے تیل پر ایک اکتالیس مرتبہ اس مبارک آیت کا پڑھ کر دم کرنا' پھر اس تیل کو رات کو سوتے ہوئے سر میں ڈالنا' آنکھوں میں روشنی پیدا کرتا ہے- کانوں کے جملہ امراض کو دور کرتا ہے- فضل الٰہی درکار ہے- عمل نہایت مجرب ہے- آیتیں یہ ہیں-ھل اتی علی الانسان حین من الدھر لم یکن شیئا مذکورا ہ انا خلقنا الانسان من نطفة امشاج صلے نبتلیه فجعلناه سمیعا بصیرا ہ انا ھدیناہ السبیل اما شاکر و اما کفورا ہ (آیت نمبر ا سے ۳)

اگر کسی شخص کو لو لگ جائے یا پیاس ہوجائے-عرق گلاب پر ایک سوتین مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو جلد پلانے سے انشاء اللہ بہت جلد پیاس جاتی رہے گی- نیز زہریلی ہوا کا اثر جاتا رہے گا- آیتیں یہ ہیں-ان الابرار یشربون من کاس کان مزاجھا کافورا ہ عینا یشرب بھا عباد اللہ یفجرو نھا تفجیرا ہ (آیت نمبر ۶'۵)

اگر کسی شخص کو ہچکی لگ گئی' مٹی کے کورے برتن کو عرق گلاب میں تر کر کے آگ میں رکھا جائے- جب برتن سرخ ہوجائے اسے نکال کر عرق گلاب سے ٹھنڈا کیا جائے- جب برتن ٹھنڈا ہوجائے اس پر یہ مبارک آیتیں لکھ کر قدرے گلاب سے آیتوں کی سیاہی چھٹا کر مریض کو پلانا' تھوڑا سا بطور سرمہ کے وہ سلائی آنکھوں میں لگانا' کسی قدر بطور ہلاس ناک میں ٹپکانا بفضلہٖ تعالیٰ فوراً ہچکی کو روکتا ہے- آیتیں یہ ہیں-یوفون بالنذر ویخافون یوما کان شرہ مستطیرا ہ ویطعمون الطعام علی حبه مسکینا و یتیما و اسیرا ہ انما نطعمکم لوجه اللہ لانرید منکم جزاء ولا شکورا ہ انا نخاف من ربنا یوما عبوسا قمطریرا ہ فوقاھم اللہ شر ذلک الیوم ولقاھم نضرۃ و سرورا (آیت نمبر ۸ سے ۱۱)

ابکائی کے روکنے کے لئے ایک کورے برتن پر ان آیتوں کو لکھ کر عرق گلاب عرق گاؤزبان سے دھو کر پلانا نہایت مجرب ہے- آیتیں یہ ہیں- ویسقون فیھا کاسا کان مزاجھا زنجبیلا ہ عینا فیھا تسمی سلسبیلا (آیت نمبر ۱۷'۱۸)

اگر کسی شخص کا دوست نالائق ہوگیا ہو اور اس نالائق سے دوستی توڑنا منظور ہو' ان مبارک آیتوں کو تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ اکیس روز میں غیب سے مع الخیر جدائی پیدا ہوجائے گی آیتیں یہ ہیں-انا نحن نزلنا علیک القرآن تنزیلا ہ فاصبر لحکم ربک ولا تطع منھم اثما اوکفورا (آیت نمبر ۲۳'۲۴)

اگر کوئی حاکم ظالم ہو' لوگ اس کے ظلم سے تنگ آ گئے ہوں' اس کے تبادلہ کی تمنا کرتے ہوں' وہ لوگ ان مبارک آیتوں کو گیارہ سو مرتبہ روزانہ ظہر کی نماز سے پہلے ننگے سر کھڑے ہو کر پڑھیں انشاء اللہ اکیس روز میں وہ ظالم اس شہر سے نکالا جائے گا- آیتیں یہ ہیں-ان ھولاء یحبون العاجلة ویذرون وراء ھم یوما ثقیلا ہ نحن خلقنا ھم وشددنا اسرھم واذا شئنا بدلنا آمثا لھم تبدیلا (آیت نمبر ۲۷'۲۸)

بواسیر خونی ہو یا بادی' ان مبارک آیتوں کو روزانہ سترہ مرتبہ پڑھنا نہایت مفید اور مجرب عمل ہے- آیتیں یہ ہیں-ان ھذہ تذکرۃ فمن شاء اتخذ الی ربه سبیلا ہ وما تشآؤن الاآن یشاء اللہ ان اللہ کان علیما حکیما ہ یدخل من یشآء فی رحمة (آیت نمبر ۲۹ سے ۳۱)

سورہ دھر کا تین دفعہ روزانہ پڑھنا اس مکان کو طاعون سے بفضلہٖ محفوظ رکھتا ہے- سات مرتبہ روزانہ سورۂ دھر کا دشمن کے دفع ہونے کی نیت سے پڑھنا اللہ تعالیٰ سات روز میں دشمن کو دفع کرتا ہے-


## تعلقات

زندگی کا ایک مشکل ترین وقت وہ ہوتا ہے جب کہ کسی لڑکی اور لڑکے کی شادی کے لئے انتخاب کا فیصلہ کرنا ہوتا ہے- خود یا والدین رشتہ کی ظاہری معلومات با آسانی فراہم کر سکتے ہیں- مگر قسمت ان دونوں کے درمیان فطرت کے لحاظ سے باہمی تعلقات کی کیا صورت رکھتی ہے؟ اس کا جاننا بدوں علم کے ممکن نہیں-

ہم نے اس کتاب میں یہ علم دیا ہے کہ فلاں لڑکی کا فلاں لڑکے سے یا فلاں لڑکے کا فلاں لڑکی سے رشتہ کریں تو زندگی خوشگوار اور خوش قسمت ہوگی یا بدقسمتی اور نزاع کا باعث ہوگی- یہ دو جسموں کا ملاپ کیا نتیجہ لائے گا-

علاوہ ازیں کاروبار میں شرکت اور دو شخصوں میں الفت و محبت یا دشمنی اور عداوت کے دلائل بھی واضح کئے ہیں- ہر گھر میں اس کتاب کا ہونا ضروری ہے-(قیمت =/۲۰۰ روپے)

اوراق پبلشرز کراچی

# قران

# عطارد و مشتری

یہ قران ۲ جنوری ۲۰ء کو رات ۹ بجکر ۴۱ منٹ پر ہوگا- یہ دن اس لحاظ سے بھی پُر تاثیر ہے کہ اس دن سعد نظرات واقع ہو رہے ہیں- اس دن صرف عطارد مشتری کا قران ہے-

مشتری کو کب مال ہے- اس کے ساتھ عطارد ہے جو تین قوتوں کا مالک ہے- ایک تحریرات، پبلشنگ اور پرنٹنگ سے متعلقہ لوگ دوسرا ٹرانسپورٹ اور کمیونی کیشن کے محکموں سے متعلقہ لوگ- تیسرا عزاء- لہذا ان تینوں مقاصد کے لئے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے- ان کاموں کی ترقی یا ان محکموں کے متعلقہ لوگوں کی ترقی اور ان محکموں میں حصول ملازمت کے خواہش مند عملیات تیار کر سکتے ہیں-

صورت اول میں تحریری کاموں سے وابستہ لوگ یعنی کلرک وغیرہ اور پرنٹنگ پبلشنگ سے متعلقہ لوگ حصول آمدن کے لئے عمل تیار کر سکتے ہیں- صورت دوم میں ٹرانسپورٹ اور کمیونی کیشن کے کاروبار میں ترقی یا ان کے ملازمین کی ترقی کا عمل تیار ہوسکتا ہے- یا کاروبار میں نقصان ہو رہا ہو تو فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے- صورت سوم میں بہن بھائیوں یا نزدیکی اعزاء میں محبت و تسخیر کے لئے یا کسی عزیز سے مالی مفاد حاصل کرنے کے لئے عمل کیا جاسکتا ہے-

## صورت اول- ملازمت یا ترقی کیلئے

اس امر کے لئے ہم جس آیت کی روحانیت سے مدد لیں گے- اس میں اللہ کا ایک اسم اور ایک قوت بھی ہے- آیت ہے- اِنَّ اللّٰہَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ اس کے عدد ۲۲۴۱ ہیں- موکل اس کا رغفائیل ہے- اب ایک مربع نقش تیار کریں جس کے اوپر کے خانوں میں نام، مقصد اور آیت آجائے- سطریوں لکھیں- مثلاً طالب کا نام احمد بن زینب ہے- اب اگر مقصد ترقی ہے تو آگے ترقی لکھیں اگر ملازمت ہے تو ملازمت لکھیں- اگر حصول مال کی ضرورت ہے تو اس کا ذکر کریں کسی خاص ملازمت یا خاص جگہ ملازمت درکار ہے تو لفظ ملازمت کے ساتھ مختصراً ذکر کریں یعنی ملازمت کی تخصیص بھی کی جاسکتی ہے- لہذا سطریوں ہوئی-

احمد زینب    ملازمت - ان اللہ - ذوالقوۃ المتین هوالرزاق

۱۲۲    ۵۱۸    ۴۶۷    ۱۷۷۴

اب اس کو نقش مربع میں سفید کاغذ پر زعفران سے وقت مقررہ پر لکھیں- بالکل اسی طریقے سے جیسا کہ میں بیان کرتا ہوں- ایک نقش رفتار کا ہے- ایک اصل ہے-

اصل نقش

۷۸۶

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھو الرزاق | ذوالقوۃ المتین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۱۷۷۳ | ۱۲۳ | ۵۱۷ |
| ۱۷۷۲ | ۴۶۵ | ۵۲۰ | ۱۲۴ |
| ۵۱۹ | ۱۲۵ | ۱۷۷۱ | ۴۶۶ |

رفتار نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اصل نقش کو دیکھیں خانہ نمبر ۱ میں طالب کا نام ہے- اس لئے اس میں عدد ۱۲۲ نہ لکھیں- خانہ ۲ میں ۱۲۳- خانہ ۳ میں ۱۲۴- خانہ ۴ میں ۱۲۵ لکھیں- اب ۵-۶-۷-۸ خانہ کو پر کرنا ہے تو اس میں ملازمت کے عدد سے ایک کم کر کے ۵۱۷ کو خانہ ۵ میں لکھیں- خانہ ۶ میں لفظ ملازمت- خانہ ۷ میں ۵۱۹- خانہ ۸ میں ۵۲۰-

باقی آٹھ خانے بالکل اسی طرح پر کریں جس طرح میں نے لکھے ہیں- کیونکہ باقی خانوں میں آیت دو حصوں میں درج کی ہے- یہ آیت چونکہ نقوش میں قائم رہے گی- اس لئے ان آٹھ خانوں کو ترتیب وار ۹ سے ۱۶ خانوں کو لکھیں-

جن خانوں میں عدد آئے عدد لکھیں- جن میں آیت آئے آیت لکھیں-

مندرجہ بالا نقش کی کل میزان ۱۲۲+ ۵۱۸+ ۴۶۷+ ۱۷۷۴= ۲۸۸۱ ہے- لہذا نقش پر کر کے چاروں طرف سے میزان کر کے دیکھ لیں کہ ہر طرف سے جمع ۲۸۸۱ ہوتی ہے یا نہیں- اگر تعداد کسی طرف سے درست نہ ہو تو سمجھ لیں- نقش غلط ہوگیا- نقش لکھنے سے قبل اوپر ۷۸۶ لکھیں اور اطراف قوله الحق وله الملك سے بنائیں اور نقش پر کرنے کے بعد اوپر موکل کا نام لکھیں- یہ طریقہ تمام نقوش میں چلے گا-

## صورت دوئم- کمیونی کیشن کیلئے

طریقہ مندرجہ بالا وہی ہوگا- نام مطلب یعنی ملازمت یا ترقی- آیت دو خانوں میں- لیکن اس میں آیت تبدیل ہو جائے گی جو یہ ہے- ولقد مكنكم فى الارض وجعلنا لكم فيها معايش (سورہ الاعراف آیت ۱۰) اس آیت کے عدد ۲۱۹۹ ہیں- موکل

حنقغغائیل ہے-نقش اس کا یہ ہے- یہ ترقی کے لئے بنایا گیا ہے- اس میں نام اور مطلب کے خانے تبدیل ہوں گے- آیت کے آخری ۸ خانے اسی طرح قائم رہیں گے- نقش کی رفتار وہی ہے جو صورت اول کے ساتھ دی گئی ہے-

| احمد زینب | ترقی | ولقد مکنکم فی الارض | وجعلنا لکم فیھا معایش |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳۳ | ۷۶۶ | ۱۲۳ | ۷۰۹ |
| ۷۶۵ | ۱۴۳۰ | ۷۱۲ | ۱۲۴ |
| ۷۱۱ | ۱۲۵ | ۷۶۴ | ۱۴۳۱ |

ترقی کے اعداد ۱۰۷ ہیں- نصف آیت اول کے ۱۴۳۲ اور دوسرے حصے کے ۷۶۷ ہیں- یعنی آیت کے ۹ خانوں کے لئے یوں سمجھیں کہ:

خانہ ۹ میں ۱۴۳۰
خانہ ۱۰ میں ۱۴۳۱
خانہ ۱۱ میں ولقد مکنکم فی الارض
خانہ ۱۲ میں ۱۴۳۳
خانہ ۱۳ میں ۷۶۴
خانہ ۱۴ میں ۷۶۵
خانہ ۱۵ میں ۷۶۶
خانہ ۱۶ میں وجعلنا لکم فیھا معایش

## صورت سوم-تسخیر و موافقت اعزاء

نام طالب معہ والدہ- جلب قلب - نام مطلوب معہ والدہ آیت تَوْ شَغَفَھَا حُبًّا

آیت کے اعداد ۱۲۳۱ ہیں- صقغائیل موکل ہے- نام طالب احمد بن زینب - عدد = ۱۲۲- نقش کا خانہ ۱-۲-۳-۴-

مطلب - جلب قلب - عدد ۱۶۷- نقش کا خانہ ۵-۶-۷-۸ مطلوب اکرم بن فاطمہ - عدد = ۳۹۶ نقش کا خانہ ۹-۱۰-۱۱-۱۲

آیت کے عدد = ۱۲۳۱- نقش کا خانہ ۱۳-۱۴-۱۵-۱۶ تمام نقوش میں رفتار وہی رہے گی جو شروع میں دی گئی ہے- نقش یہ بنا-

| احمد زینب | جلب قلب | اکرم فاطمہ | قد شغفھا حبا |
|---|---|---|---|
| ۳۹۷ | ۱۲۳۰ | ۱۲۳ | ۱۶۶ |
| ۱۲۲۹ | ۳۹۴ | ۱۶۹ | ۱۲۴ |
| ۱۲۸ | ۱۲۵ | ۱۲۲۸ | ۳۹۵ |

وقت مقررہ سے قبل نقش تیار کر کے پڑتال کر کے خاکہ تیار رکھیں اور وقت پر تیار کر لیں- کام کرتے وقت بخور لوبان کا کریں- تنہا جگہ نقش لکھیں- نقش تیار کر کے تعویذ بنائیں اور گلے میں ڈالیں یا بازوئے راست پر باندھیں- انشاء اللہ جس مقصد کے لئے آیات الٰہی سے مدد لیں گے وہ پورا ہوگا-

جن احباب نے عامل کامل دوئم کا مطالعہ کیا ہے ان کے لئے ان نقوش کی تیاری آسان ہوگی- اسی کے قواعد کے مطابق عمل دیئے گئے ہیں اور اب تو اکثر اتنے قابل ہوگئے ہیں کہ جہاں بھی میں غلطی کروں تو وہ اسے درست کر لیتے ہیں- تاہم نئے پڑھنے والوں کو اگر کہیں کوئی بات سمجھ نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کر لیں-

اگر کوئی صاحب خود تیار نہ کر سکیں اور دفتر سے مدد لینا چاہیں تو پندرہ دن پیشتر اطلاع دیں- آرڈر پہنچ جاتا ہے جس پر کچھ تحریر نہیں ہوتا- اور خط وقت نکل جانے کے بعد ملتا ہے- لہذا بہتر ہے کہ منی آرڈر پر بھی تفصیل درج کر دی جائے- ان نقوش میں سے جو بھی تیار کروانا چاہیں- اس کا ہدیہ چاندی کی لوح کا =/۱۵۰۰۱ روپے ہوگا- جب کہ کاغذ پر نقش کا ہدیہ =/۹۹۷۱ روپے ہوگا- محصولڈاک =/۶۵ ارسال کریں-

ان والدین کے لئے جو اپنی اولاد کی تربیت، تعلیم، معاش

## بچے اور ستارے

اور صحت کے سلسلہ میں تعمیری امیدیں رکھتے ہیں اور ان کی دنیاوی کامیابی کو خاندان کی سعادت اور بقاء سمجھتے ہیں-

یہ کتاب بچوں کی تاریخ پیدائش سے چار امور کی رہنمائی کرے گی-

۱ : اس کی تربیت کیسے کریں-
۲ : اسے کون سی تعلیم دلائی جائے-
۳ : اس کے لئے ملازمت کا یا کاروبار کا کونسا شعبہ خوش بختی لائے گا-
۴ : اس کی صحت کیسے قائم رہ سکتی ہے-

علاوہ ازیں خاندان کے اہم ریکارڈ کے لئے ۳۲ صفحات میں-

(۱) تاریخ ہائے ولادت اولاد (۲) خاندان کے افراد کی تاریخ پیدائش (۳) شادیوں کا ریکارڈ (۴) خاندان کے افراد (۵) اموات کا ریکارڈ

۱۵۰ صفحات ❋ خوبصورت جلد ❋ قیمت =/۲۸۰ روپے علاوہ محصول ڈاک-

ہر گھر بلکہ ہر فرد کے لئے اس کتاب کی ضرورت ہوگی-

**اوراق پبلشرز کراچی**

## تحفظ جان

جس شخص کے پاس یہ تعویذ ہوگا۔ وہ جادو، نظر بد، جنات، بھوت، پری، سوتے میں ڈر، وسواس شیطانی، دہشت اور حادثات سے محفوظ رہے گا۔ گھر کی نااتفاقیاں، جو بداثرات کی وجہ سے ہونگی۔ وہ بھی ختم ہو جائیں گی۔

ہدیہ نقش =/۳۰۰۱ روپے۔ محصولڈاک =/۶۵ روپے علاوہ

منیجر روحانی دنیا کراچی

# ماہ دسمبر

| ایام ہفتہ | دسمبر ۲۰۱۹ء | ربیع الثانی ۱۴۴۱ھ | بکرمی ۲۰۷۶ء | شمسی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در قوس | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | علامات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | ۱ | ۴ | ۱۶ | ۷ | عرس مادھولال حسینؒ لاہور | | | ۱۰ | دلو | ۱:۲۲ | اخبیہ | ۱۷:۴۶ | | |
| پیر | ۲ | ۵ | ۱۷ | ۸ | مشتری درجدی | | | ۱۱ | | | مقدم | ۱۹:۰۴ | | |
| منگل | ۳ | ۶ | ۱۸ | ۹ | | | | ۱۲ | حوت | ۱۲:۱۰ | موخر | ۲۰:۴۵ | | حضیض |
| بدھ | ۴ | ۷ | ۱۹ | ۱ | | | | ۱۳ | | | رشا | ۲۲:۴۲ | ◐ | تربیع اول |
| جمعرات | ۵ | ۸ | ۲۰ | ۲ | | | | ۱۴ | | | | | | |
| جمعہ | ۶ | ۹ | ۲۱ | ۳ | | | | ۱۵ | حمل | ۰۰:۴۴ | شرطین | ۰۰:۴۴ | | |
| ہفتہ | ۷ | ۱۰ | ۲۲ | ۴ | | | | ۱۶ | | | بطین | ۲:۳۲ | | |
| اتوار | ۸ | ۱۱ | ۲۳ | ۵ | شرف قمر، ختم گیارہویں شریف | | | ۱۷ | ثور | ۱۲:۲۸ | ثریا | ۴:۰۴ | | شرف |
| پیر | ۹ | ۱۲ | ۲۴ | ۶ | عطارد در قوس | | | ۱۸ | | | دبران | ۵:۰۸ | | |
| منگل | ۱۰ | ۱۳ | ۲۵ | ۷ | | | | ۱۹ | جوزا | ۲۱:۴۶ | ہقعہ | ۵:۴۲ | | فرح |
| بدھ | ۱۱ | ۱۴ | ۲۶ | ۸ | | | | ۲۰ | | | ہنعہ | ۵:۴۳ | | |
| جمعرات | ۱۲ | ۱۵ | ۲۷ | ۹ | | | | ۲۱ | | | ذراعہ | ۵:۱۴ | ○ | استقبال |
| جمعہ | ۱۳ | ۱۶ | ۲۸ | ۱ | | | | ۲۲ | سرطان | ۴:۲۲ | نثرہ | ۴:۲۲ | | ترفع |
| ہفتہ | ۱۴ | ۱۷ | ۲۹ | ۲ | | | | ۲۳ | | | طرفہ | ۳:۰۵ | | |
| اتوار | ۱۵ | ۱۸ | ۳۰ | ۳ | | | | ۲۴ | اسد | ۸:۵۵ | حبتہ<br>زبرہ | ۱:۳۰<br>۲۳:۴۰ | | |
| پیر | ۱۶ | ۱۹ | پوہ | ۴ | | | | ۲۵ | | | صرفہ | ۲۱:۴۰ | | |
| منگل | ۱۷ | ۲۰ | ۲ | ۵ | | | | ۲۶ | سنبلہ | ۱۲:۱۵ | عوا | ۱۹:۳۲ | | اوج |
| بدھ | ۱۸ | ۲۱ | ۳ | ۶ | | | | ۲۷ | | | سماک | ۱۷:۱۸ | | |
| جمعرات | ۱۹ | ۲۲ | ۴ | ۷ | | | | ۲۸ | میزان | ۱۵:۰۳ | غفرہ | ۱۵:۰۳ | ◑ | تربیع دوم |
| جمعہ | ۲۰ | ۲۳ | ۵ | ۸ | زہرہ در دلو | | | ۲۹ | | | زبانہ | ۱۳:۴۸ | | |
| ہفتہ | ۲۱ | ۲۴ | ۶ | ۹ | قمر در عقرب | | | ۳۰ | عقرب | ۱۷:۵۶ | اکلیل | ۱۰:۳۸ | | ہبوط |
| اتوار | ۲۲ | ۲۵ | ۷ | ۱ | شمس درجدی | | | جدی | | | قلب | ۸:۳۴ | | |
| پیر | ۲۳ | ۲۶ | ۸ | ۲ | | | | ۲ | قوس | ۲۱:۳۳ | شولہ | ۶:۴۲ | | طرح |
| منگل | ۲۴ | ۲۷ | ۹ | ۳ | | | | ۳ | | | نعائم | ۵:۰۲ | | |
| بدھ | ۲۵ | ۲۸ | ۱۰ | ۴ | پیدائش قائداعظمؒ کرسمس | | | ۴ | | | بلدہ | ۳:۴۰ | | |
| جمعرات | ۲۶ | ۲۹ | ۱۱ | ۵ | سورج گرہن ✸ | | | ۵ | جدی | ۲:۴۴ | ذابح | ۲:۴۴ | ● | وبال اجتماع |
| جمعہ | ۲۷ | ۳۰ | ۱۲ | ۶ | نیا چاند ☾ | | | ۶ | | | بلعہ | ۲:۱۲ | | |
| ہفتہ | ۲۸ | جمادی الاول | ۱۳ | ۷ | یکم جمادی الاول ۱۴۴۱ھ | | | ۷ | دلو | ۱۰:۲۰ | سعود | ۲:۱۴ | | |
| اتوار | ۲۹ | ۲ | ۱۴ | ۸ | عطارد درجدی | | | ۸ | | | اخبیہ | ۲:۴۳ | | |
| پیر | ۳۰ | ۳ | ۱۵ | ۹ | | | | ۹ | حوت | ۲۰:۴۰ | مقدم | ۳:۴۶ | | حضیض |
| منگل | ۳۱ | ۴ | ۱۶ | ۱ | بنک ہالیڈے | | | ۱۰ | | | موخر | ۵:۱۲ | | |

# کیا آپ کا برج قوس ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔

قدیم یونان اور روم کے ماہرین نجوم قوسی افراد کے مداحوں میں سے تھے ایک قدیم یونانی کتاب کے مطابق ''قوسی افراد میدان جنگ میں اور بحث مباحثے میں بڑی بے خوفی سے حصہ لیتے ہیں۔ دنیوی عظمت اور تعریف ان کو بگاڑ نہیں سکتی۔ جلا وطنی یا مفلسی بھی ان کی ہمت پست نہیں کر سکتی''۔

• قوس کی علامات تیر انداز ہے۔ جس کا نصف جسم انسانی اور نصف گھوڑے کا ہے اور جو مہم جو اور آزادی سے محبت کرنے والے قوسی افراد کے لئے انتہائی موزوں علامت ہے۔ تیز انداز کے مجسموں میں اسے ہوا میں بالکل سیدھا تیر چلاتے ہوئے دکھایا جاتا ہے۔ آج کے دور میں بھی قوسی افراد ''بالکل سیدھا نشانہ'' لگاتے ہیں اور تصنع' نمائش اور خوف کے نام سے بھی ناواقف ہوتے ہیں۔ بلند مقاصد رکھتے ہیں اور تمام رکاوٹوں کو پھلانگتے ہوئے اور انہیں خاطر میں نہ لاتے ہوئے آگے بڑھتے جاتے ہیں۔

دور وسطیٰ میں جب فلسفیوں نے انسان کے روحانی اور حیوانی پہلو پر بے تحاشا بحث کی تو اس سے قوسی افراد کی وقعت میں خاصا فرق پڑ گیا اور انہیں ہدایت کی گئی کہ وہ اپنے حیوانی پہلو یعنی آزادی' قوت عمل اور جنسی خواہشات پر قابو پائیں اور اس کے بجائے فلسفے' مذہب اور روحانی معلومات کے پہلو کی طرف متوجہ ہوں اور اسے نشوونما دیں قوسی افراد کی کھیلوں سے دلچسپی پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا گیا اور غیر رواجی اور منفرد قسم کی پسند اور خیالات کو بغاوت اور بدنما قرار دیا گیا۔

جدید دور کے قوسی افراد ہدایات اور تعریف دونوں کو مسکراتے ہوئے قبول کرتے ہیں ایسا معلوم ہوتا ہے انہوں نے دانشمندی کو برقرار رکھا ہے یا دوبارہ دانشمند بن گئے ہیں یا کم از کم اپنے آباؤ اجداد کی دانشمندی اور علم کے لئے پیاس کو برقرار رکھا ہے ان کا حاکم ستارہ مشتری انہیں پڑھنے لکھنے اور سیکھنے پر آمادہ کرتا ہے۔ ان کا ذہن جوابات کی تلاش کی خواہش کرتا ہے اور تلاش بھی کر لیتا ہے اور ایسا شاید ہی ہوا ہو کہ کسی قوسی نے کائنات کی تخلیق کرنے والے کی ہستی کے متعلق کبھی غور نہ کیا ہو اور کائنات کے عجائبات کے رازوں کی جستجو نہ کی ہو۔

لیکن ایسا بھی نہیں ہے کہ وہ کتب لے کر تنہائی میں بیٹھ جائیں بلکہ وہ تو حد سے زیادہ ادبی قسم کی کتب پسندی نہیں کرتے بلکہ ذاتی تجربات اور مشاہدات پر زیادہ بھروسہ کرتے ہیں۔ اس لئے کہ وہ سوچ اور عمل میں خود مختاری اور آزادی چاہتے ہیں اور ایک خول میں بند میں بند ہونا بالکل پسند نہیں کرتے اگرچہ وہ تبادلہ خیالات اور غیر شخصی بحث سے لطف اندوز ہوتے ہیں لیکن مستقبل کے متعلق اندازے لگاتے ہوئے یا قومی یا اپنی دفتری سیاست کے بارے میں سوچتے ہوئے یا دوست کی شادی کے نتائج کے متعلق سوچتے ہوئے کمرے میں اس طرح چکر لگاتے رہتے ہیں جس طرح پنجرے میں بند کوئی جانور ادھر سے ادھر چکر لگاتا رہتا ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | نواں برج ہے |
| عرصہ پیدائش | نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲ (اندازاً) |
| عنصر | آتشی |
| ماہیت | ذوجسدین |
| حاکم ستارہ | مشتری |
| برج کی علامت | تیر انداز |

قوسی افراد اس ملازمت میں سب سے کامیاب رہتے ہیں جو سرگرمی' چیلنج اور جوش فراہم کرے انہیں اگر مرضی کے مطابق ملازمت نہیں ملتی تو یہ تبدیلیوں کی تلاش میں رہتے ہیں اس تلاش کا نتیجہ عموماً" مفید نکلتا ہے۔ لیکن بعض اوقات اس کا انجام بڑا ڈرامائی بھی ہوتا ہے یعنی انہیں ملازمت سے باہر کر دیا جاتا ہے ان کا کام اگر ایسا ہو جس سے انہیں ذہنی تحریک ملے گھومنے پھرنے کے مواقع ملیں اور لوگوں سے براہ راست ملنے کا موقع ملے تو یہ بہت ترقی کرتے ہیں یا پھر یہ ذاتی کاروبار شروع کر لیتے ہیں جہاں انہیں عمل کی زیادہ آزادی مل جاتی ہے۔

اکثر قوسی افراد کے نزدیک ان کی ذاتی آزادی بے حد اہمیت رکھتی ہے اور آزادی کا خیال ہر وقت ان کے ذہن میں مسلط رہتا ہے۔ ان کے نزدیک وقت کا بہترین استعمال یہ ہوتا ہے کہ بحری بری یا فضائی سفر اختیار کیا جائے خود مختاری ان کے نزدیک آرام و آسائش سے کہیں زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔ جہاں بھی جاتے ہیں بہت اچھے ساتھیوں کا انتخاب کرتے ہیں اور پھر ہفتے دو ہفتے بعد پسندیدگی کے ساتھ انہیں خدا حافظ کہہ دیتے ہیں اور ایسا کرتے ہوئے ان کے دل کو کوئی تکلیف نہیں پہنچتی دوسرے کو بے شک ہو تو ہو۔

اکثر قوسی افراد بہترین کھلاڑی ہوتے ہیں کھیل میں بھی بے ایمانی پسند نہیں کرتے جب بھی کھیلتے ہیں۔ انصاف اور سچائی کے احساس کے



ساتھ کھیلتے ہیں بعض اوقات یہ حد سے زیادہ منہ پھٹ اور صاف گو ہوتے ہیں یا یہ کہنا چاہئے کہ موقع محل دیکھ کر بات کرنا بالکل نہیں آتا بیوی کے بالوں کا اسٹائل اگر پسند نہیں آیا تو صاف صاف کہہ دیں گے۔ ''یہ ہیر اسٹائل تو بڑا بھیانک ہے'' اور پھر فوراً ہی ساتھ یہ بھی کہہ دیں گے کہ ''اس سے تمہاری عمر بھی بڑی لگ رہی ہے اور تم ذرا خوبصورت نہیں لگ رہیں'' اور یہ سارا اظہار خیال اس وجہ سے ہوتا ہے کہ اس کے بعد شاید ہیر اسٹائل بدل جائے اور صورتحال بہتر ہو جائے قوسی شوہر اپنی بیوی سے متعلق محبت یا پسند کا اظہار اتنے اچھے طریقے پر نہیں کرتے بلکہ اس سے کہیں بہتر اور سیدھے سادے انداز میں کسی گھوڑے یا کتے سے متعلق اپنی محبت کا اظہار کر دیتے ہیں۔

انسانی اور قریبی تعلقات کے لحاظ سے بڑے ڈرامائی اور شعلہ ساں ہوتے ہیں کسی لڑکی سے ملاقات کے چند ہی گھنٹوں بعد اس سے یوں گھل مل جاتے ہیں گویا برسوں کی واقفیت ہے کار کی ریس لگا کر یا گھڑ دوڑ میں حصہ لے کر اتنا خوش نہیں ہوتے جتنا کسی لڑکی سے جھوٹی محبت کا اظہار کر کے خوش ہوتے ہیں ایسے میں لڑکی کے انتخاب میں کسی خاص امتیاز سے کام نہیں لیتے بلکہ جو بھی پسند آ جائے اور جسے متاثر کرنا چاہیں اسے اپنے روشن خیالات' اپنے غیر رواجی اور لاپرواہ طرز عمل اور مزاج کی حس سے متاثر کرتے ہیں اور اس طرح ان کی محبت کی کہانی کا آغاز ہوتا ہے۔

اور پھر جب لڑکی شادی کرنے کی خواہش کا اظہار کرتی ہے تو یہ پیچھے ہٹنے لگتے ہیں۔ اکثر قوسی افراد اپنی بڑائی کے جنون میں مبتلا ہوتے ہیں اور آزاد رہنا چاہتے ہیں۔ پابندیوں اور کسی ایک کا ہو کر رہنے کے خیال سے خوفزدہ ہوتے ہیں اس کے علاوہ زائد اخراجات ختم نہ ہونے والے بلوں اور یکسانیت والی زندگی سے ڈرتے ہیں۔

قوسی افراد جوئے بازی کے شوقین ہوتے ہیں۔ اسٹاک مارکیٹ' جائیداد اور تاش وغیرہ پر پیسہ لگانا پسند کرتے ہیں۔ لیکن جہاں ذاتی آزادی کو خطرے میں پڑتا دیکھتے ہیں وہاں سے فرار ہو جانے کی پوری کوشش کرتے ہیں۔ یعنی جہاں ہتھیار ڈالنے کا سوال آتا ہے تو دو دفعہ نہیں بلکہ بائیس دفعہ سوچتے ہیں جس طرح گھوڑا کاٹھی سے ڈرتا ہے اسی طرح یہ بھی شادی سے ڈرتے ہیں۔

ان میں سے کچھ شادی ہی نہیں کرتے بلکہ شادی نہ کرنے پر انہیں کبھی پچھتاوا بھی نہیں ہوتا تاہم اگر یہ کسی خود مختار زندگی سے بھرپور اور مضبوط قوت ارادی رکھنے والی لڑکی سے شادی کر لیں تو ایسا کر کے صرف روایتی باپ ہی نہیں بنیں گے بلکہ ان کی پرجوش شخصیت برقرار رہے گی۔ اپنی بیوی کو دانش مندانہ مشورے دینے کے ساتھ ساتھ اس کے لئے سر دردی بھی بنے رہیں گے ان کے کچھ منصوبے بہت شاندار اور منفعت بخش ہوں گے جب کہ کچھ مبہم اور احمقانہ ہوں گے جو بھاری نقصان کا سبب بنیں گے۔

انہیں اکثر مشتری کی مدد اور سہارا حاصل رہتا ہے ان کی فہم وادراک کی قوت انہیں اکثر شدید نقصان سے بچائے رکھتی ہے۔ حالات بدترین ہو جانے کے بعد بھی سنبھال لیتے ہیں۔ مشتری چوں کہ خوش بختی کا ستارہ ہے۔ اس لئے نئی راہ کھل جاتی ہے اور قسمت دوبارہ سعد اثر کے تحت آ جاتی ہے جب کہ بیوی غریب جو اس وقت اعصابی خلل کا شکار ہو چکی ہوتی ہے۔ سکون کا سانس لیتی ہے اور دوبارہ محسوس کرنے لگتی ہے کہ اس کا شوہر واقعی شاندار آدمی ہے۔

قوسی لڑکیاں ایسا کام یا ملازمت پسند کرتی ہیں جس میں انفرادیت کے اظہار کا موقع ملے گھومنے پھرنے کے شوق کی بھی تسکین ہوتی رہتی رہے اور اپنی ذہانت کا روزانہ مفت استعمال بھی ہوتا رہے۔ ان میں سے اکثر ایسا ذاتی کاروبار کرتی ہیں جس میں ان کی کشادہ فطرت لوگوں کو متاثر کرتی ہے اور انہیں مستقل گاہک بنائے رکھتی ہے۔

آج کی دنیا جو صحیح معنوں میں مرد کی دنیا ہے اس میں بھی کسی قسم کی بے چینی محسوس نہیں کرتیں۔ کاروباری سلسلے میں کسی بہترین ہوٹل میں قیام کے دوران یا چھٹیوں میں دور دراز علاقے کے کسی ٹوٹے پھوٹے چائے خانہ میں بھی جا کر گھر کا سا آرام محسوس کرتیں ہیں اور بے حد خوش ہوتی ہیں۔ کسی بھی شخص سے بھرپور اعتماد سے بات کر سکتی ہیں۔ یعنی ایک کسان یا مزدور سے جس اعتماد سے بات کر سکتی ہیں اسی اعتماد سے سربراہ مملکت سے بھی کر سکتی ہیں اور ان دونوں سے اس انداز میں بات کرتی ہیں کہ وہ ان کے خیالات پسند کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔

قوسی لڑکیاں عموماً خوش وخرم رہتی ہیں تاہم آزادی میں رکاوٹ کا احساس ان میں خوف اور

غصے کے جذبات پیدا کر دیتا ہے اور یہ چیز ان کے والدین افسر یا شریک زندگی سے برداشت نہیں ہوتی۔انہیں جب قید کئے جانے کا احساس ہوتا ہے تو ان کی پوری کوشش پھڑ پھڑا کر نکل جانے کی ہوتی ہے۔ اگر یہ کوشش کامیاب نہ ہو سکے تو پھٹ پڑتی ہیں اور ایسی بدمزاجی کا اظہار کرتی ہیں جسے کسی طرح لگام نہیں دی جاسکتی۔

لیکن اس کے باوجود ان کے دل میں کوئی عداوت یا کینہ نہیں ہوتا بلکہ اپنے شوہر کی انا کو ابھار کر پھر اسے چوٹ دینے کو ترجیح دیتی ہیں اور انہیں یہ پکا یقین ہوتا ہے کہ آنے والا کل شوہر سے وہی کچھ کروا سکے گا جو وہ چاہتی ہیں اور جسے درست سمجھتی ہیں اور پھر زندگی شاندار ہو جائے گی اور اگر ان کی قسمت اچھی ہوتی ہے تو یہ اپنے مقصد میں کامیاب بھی ہو جاتی ہیں۔


# پتھروں کے سحری خواص

یہ ایک ایسی کتاب ہے جو دور حاضر کی اہم ضرورت سے تعلق رکھتی ہے۔ ہر شخص اس بات کا خواہشمند ہوتا ہے کہ وہ اپنے مقسومی جوہر کو جانے، اسے پہنے اور فائدہ اٹھائے۔۱۲۷ جواہر کے اقسام، رنگ، خواص اور ماہیت عجیبہ خواص سحری اور فوائد

- جواہرات کا کواکب سے تعلق
- حصول برکات کیلئے جواہرات پہننے کا طریقہ
- جواہرات کے متعلق اعتقادات اور حقائق
- برتھ اسٹون یعنی اپنا مقسومی نگ معلوم کرنا
- نحوست دور کرنے والے اور شفایابی کے جواہر

دور حاضر کی مفید ترین کتاب جس کا ہر گھر میں ہونا سودمند ہے۔

اوراق پبلشرز کراچی

دور حاضر کی حیرت انگیز کتاب

# الساعات (حصہ اول)

## وقت دیکھ کر حالات معلوم کرنا

دن اور رات کے گزرنے والے لمحات میں جب ضرورت پڑے آپ اپنی گھڑی دیکھیں۔ وقت نوٹ کریں اور اسی تاریخ میں اس ساعت کو کتاب میں تلاش کریں یہ ساعت آپ کے مقصد کا جواب دے گی۔ الساعات ہونے والے نقصانات اور منافع سے ہر دم آگاہ کرے گی۔ وقت کا یہ حساب ایک باقسمت اور کامیاب زندگی گزارنے میں مدد دے گا۔

مختصر فہرست مضامین

| | | |
|---|---|---|
| وقت اور کام کا تعلق | سیارگاں کے احکامات واثرات | سیاروں کے اثرات |
| واقعات کیسے بدل سکتے ہیں | دنوں کے ناموں کا تعین | اعداد وعلم الساعات |
| دنوں کی ترتیب | ریس کے قوانین | ستاروں کی روزانہ تقسیم |
| صحت کے خطرات | ساعتوں کی منسوبات | ضمیر کا حال معلوم کرنا |
| یہ شخص کیا کام کرتا ہے | نومولود کے حالات | کون سا کاروبار مفید ہے |
| حاملہ کیا جنے گی | روپیہ آئے گا یا نہ | صدقات |
| شرکت کیسی رہے گی | اسم حاجت | سفر کیسا رہے گا |
| ساعت کے ۵۲ نقشے | محبت ودوستی کا انجام | مقامی وقت کیا ہے |
| مددگار اور مفید لوگ | یہ کام ہوگا یا نہ ہوگا | کاروبار کیلئے مفید وقت |
| جدول عملیات دن رات | کامیابی کیلئے صحیح لائحہ عمل | فہرست تفاوت وقت |

کاغذ، طباعت، کتابت، دیدہ زیب

قیمت =/۴۵۰ روپے علاوہ محصولڈاک

اوراق پبلشرز اینڈ پرنٹرز کراچی

برنی تقویم ۲۰۲۰ء کے لیے اپنا آڈر بک کروائیں

۲۰۲۰ء ہمارے لئے کیا لا رہا ہے

ہر شخص کے حالات

۳۶۵ دنوں کے اثرات۔ جو روزانہ زندگی میں کام دیتے ہیں۔

ستاروں کی روزانہ حرکات، درجات اور نظرات



# ماہ دسمبر کیسا گزرے گا!

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:۔ ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:۔ مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان ہوگا۔ مگر طریقہ غلط انداز سے ہو گا۔ دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا۔ اس وجہ سے شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل جنم لیں گے۔ ذہنی ٹینشن ملے گی۔ غصہ جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۴، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۹، ۱۶، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

۹ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تسدیس ہو رہی ہے۔ کیریئر کے معاملے میں اس وقت کوئی بھی تبدیلی موافق ثابت ہوگی۔ تاہم جن لوگوں کی طرف مائل تھے اور چاہتے تھے کہ ان کے ساتھ کام کریں اگر کوئی پیش کش ہو تو اس پر ضرور غور کریں۔ ملازمت میں لوگوں کے ساتھ ہمدردی اور خوشامدی رویہ اپنا کر اپنی عزت و مقام کو بڑھائیں جس سے اعتماد حاصل کر سکیں گے۔ تخلیقی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ لوگوں کی غیر منصفانہ سیاست اور غلط فہمیاں پیدا کرنے سے لوگ ناراض بھی ہوسکتے ہیں۔

عطارد ۱۰ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو دسویں گھر میں داخل ہوگا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا۔ اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر، ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل کرنا مشکل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال ہوں گے۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۵، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۱ تاریخ کو زہرہ زحل کا قران ہے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اپنے کاروباری معاہدات کو فیصلہ کن بنانے میں اہم ثابت ہوگا۔ اگر پیشہ وارانہ کاروبار میں سرمایہ لگانا ہے۔ تو اس وقت اس کے اشتہارات یا لوگوں سے ملاقات کر کے کئی فائدہ اٹھائے جا سکتے ہیں۔ آپ کو کاروبار مستحکم کرنے اور لمبی منصوبہ بندی کے مواقع ملیں گے۔ اس وقت اگر کسی بزرگ اور بااختیار افسران سے تبادلہ خیال کر کے اور ان سے مدد حاصل کر کے بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

۲۷ تاریخ کو شمس مشتری کا قران ہوگا۔ ان افراد کو فائدہ ملے گا جو ٹریڈنگ کا کام یا مارکیٹ تھوک اشیاء میں سرمایہ کاری کرتے ہیں۔ میڈیسن، ہسپتال سے متعلقہ ادویات یا مشینری میں سرمایہ کاری فائدہ مند رہے گی۔ خفیہ سرمایہ کی منتقلی یا اس رقم پر منافع دینا بھی فائدہ دے گا۔ وہ کاروباری افراد جو اس ماہ شیئرز

یا بانڈز خرید رہے ہیں انہیں بہتر مالی منافع حاصل ہونے کی توقع ہے- بارسوخ افراد سے ملاقات ان سے تعاون حاصل کرنا آسان ہوگا- بیرون ملک کا سفر بہتر رہے گا-

زہرہ ۲۱ تاریخ تک وتد السماء پر موجود رہے گا -اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا- یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا- دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں- تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۴، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی- تاہم زہرہ ۷، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہو گا لہذا ان دنوں احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے- اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی- اس برج سے متعلقہ افراد عموماً ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری، سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے- اس کے علاوہ انہیں معاشرتی فلاح سے بے حد دلچسپی ہوتی ہے - اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کرجائیں گی-




اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے- وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت کامیابی لائے گا-

زہرہ ۲۱ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا- اس کے بعد دسویں گھر میں داخل ہو گا- چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا، ہو، موافق ثابت ہوگا- درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہو گا- اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا- زہرہ اس ماہ کی ۴، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا- قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی- آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے- کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں - تاہم ۷، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہو گا-

۹ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تسدیس ہو رہی ہے- کسی شخص کے آنے کی اطلاع ملیگی- سیر و تفریح ہو یا کسی کلب میں کسی خاص مہمان کے ساتھ وقت گزارنا نئے تعلق کی بنیاد شروع ہو گی- اس وقت جو بھی پروگرام بنائیں اس میں لچک رکھیں کیونکہ فوری نوعیت کے کام آپ کے پروگرام میں تبدیلی لاسکتے ہیں- اس وقت اپنے خیالات کو بلند رکھنا ہوگا اور تعلقات میں بہتری لانے کی کوششیں کریں- سفر کرنے کا موقع ملے گا- تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں-

عطارد ۱۰ تاریخ تک طالع کے مقابل گھر میں رہے گا اور اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا- اور ۳۰ تاریخ کو نویں گھر میں داخل ہوگا- اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا- لوگوں کے ساتھ رابطہ کریں اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں- یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا- کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم کریں، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا- آٹھویں گھر میں داخلے کے بعد میراث اور ترکہ کے علاوہ قانونی معاملات میں مشکلات پیدا ہونگی- غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی- ان تمام معاملات کے لئے ۵، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۳۱ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی- ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشر و اشاعت، سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی- تاہم ۲، ۱۱، ۱۸ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے-

۱۱ تاریخ کو زہرہ زحل کا قران ہوگا- یہ وقت ان افراد کے لئے اہم ثابت ہوگا- جو دوسرے ممالک کا سفر یا اپنے شریک کے ساتھ سیر و تفریح کی غرض سے کر رہے ہیں- وہ افراد جو غیر شادی شدہ ہیں- انہیں دوران سفر کچھ ایسے افراد سے واسطہ پڑے گا جو آپ کو نئی سوچ اور روحانی امور پر کچھ سیکھنے کی رہنمائی کرے گا-

۲۷ تاریخ کو شمس مشتری کا قران ہوگا- بینک سے قرضہ لینا چاہتے ہیں، قانونی امداد اور تحریری معاہدات کرنا چاہتے ہیں، یا کسی اسٹاک شیئرز، بانڈز میں سرمایہ کاری کر رہے ہیں تو اس وقت اپنے سرمایہ کو محفوظ رکھیں دوسروں کے سرمایہ کو انوسٹ کریں، زمین، مکان، کی خرید و فروخت میں حصہ لیں- اس وقت کی خریداری آنے والے دنوں میں منافع کا باعث بنے گی- اشیاء خرید و نوش میں سرمایہ کاری منافع بخش ثابت ہوگی- والدین کی جائیداد سے کاروبار کرنا چاہ رہے ہیں اور اس کو وسیع کرنے کے لیے با اختیار افراد کا تعاون بھی حاصل ہو گا- ذاتی کردار کی وجہ سے لوگوں میں خاص مقام حاصل کرسکیں گے-

مریخ اس ماہ طالع کے مقابل رہے گا- لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے- وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی- اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی- کوابکی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی- چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آپہنچا ہے- وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے

والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مریخ ۴، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۱، ۹، ۱۶، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو مخالفت سے سابقہ پڑے گا۔ اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کردیں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں' غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔

زہرہ ۲۱ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس وقت ڈیل نہ کریں اور روپیہ نہ دیں بلکہ زہرہ کے نویں گھر میں داخلے کے بعد جو فیصلہ کرنا ہو کریں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۴، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی نہ کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۹ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تسدیس ہو رہی ہے۔ شراکت داری کے امور اس وقت ہم آہنگی پیدا کریں اور لوگوں کے اعتقادات پر بھروسہ کریں۔ رشتہ دار مدد فراہم کریں گے کام پر اثر انداز ہوں گے اور ضرورت سے زیادہ وقت دیں گے۔ کچھ پرانے مسئلے دوبارہ سامنے آئیں گے جنہیں حل کرنا ضروری ہوگا ورنہ ذہنی ٹینشن کا باعث ہوگا۔ اس وقت رائے اور مشورے بہتر ملیں گے تاہم ان پر عمل کرنا مشکل ہوگا۔

عطارد ۱۰ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اور اس کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اگر کسی کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے اور لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہوجائے گی اس ماہ آپ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔ آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر رہے گی۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں۔ ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے' انٹرویو دینے' معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۵، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۳۱ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۱۱ تاریخ کو زہرہ زحل کا قران ہے۔ یہ آپ کے لئے شراکت داری کے معاملات میں اہم کردار ادا کرے گا۔ ان دنوں میراث اور ترکہ بھی ملنے کی امید ہے۔ ہوسکتا ہے کہ کوئی قریبی شخص جو عمر میں بڑا ہوگا۔ ان معاملات میں آپ سے تعاون کرے گا۔ اگر آپ اپنے کیریئر کے معاملات کو آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس تاریخ کو اپنے افسروں سے گفت شنید کرنا بہتر رہے گی۔

۲۷ تاریخ کو شمس مشتری کا قران ان افراد کے لئے موافق ثابت ہوگا جو سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات طے کر رہے ہیں۔ اس وقت کاروباری ملاقاتیں یا معاہدات ہونگے ان کے بہتر نتائج حاصل ہونگے دیگر ذرائع (شیئرز' بانڈز یا انعامی اسکیموں) سے منافع کمانا چاہتے ہیں تو ان میں سرمایہ کاری کریں۔ اس وقت کاروبار کو وسیع کرنے اور بااختیار افراد کے ساتھ تعلقات بڑھانے' دعوت کا انعقاد یا عزیز رشتہ داروں کے ہاں کسی خاص تقریب میں شرکت کرنی موافق ثابت ہوگی۔ مشورے بہتر رہیں گے۔ نئی سوچ سے آگاہ ہونگے۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چھٹے گھر میں ہوگا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی اور اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ دفتر میں آپ کی پوزیشن اچھی ہے اور آفیسران آپ کے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۴، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۱، ۹، ۱۶، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب قانونی امور کے ذریعے حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد ۱۰ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہیگا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر میں موجودگی قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے، میل جول بڑھانے اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کی کوشش کریں یہ آپ کی امیدوں کی تکمیل کروائے گا۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام، اخبارات و رسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی۔ زیادہ تر قسمت کے نمبر، بانڈز کے نمبر اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسمنٹ کر کے اپنے مال و اسباب کو تیزی سے بڑھانے کی کوششیں فائدہ دیں گی۔ جو خط وکتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گی۔ تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ضروری ہے۔ اپنی ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی۔ عطارد ۵، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۹ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تسدیس ہو رہی ہے۔ شادی یا نسبت کے معاملات اس وقت بہتر ثابت ہوں گے جن لوگوں سے معاملات طے کریں گے وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ اس وقت کی سرمایہ کاری اور لین دین بہتر رہے گی۔ قریبی شخص سچے تحائف ملیں گے وہ اک محبت کا تعلق بنانے کا موقع ملے گا، لوگ آپ کے ان جذبات کی قدر کریں گے۔ قریبی دوستوں کے ذریعے فائدہ ملے گا۔ ایسے افراد جو وقتاً فوقتاً آپ کی مخالفت کرتے رہتے ہیں تو اس وقت حکمت عملی سے کام لیں تاکہ تعلقات کو بہتر بنایا جاسکے۔

ستارہ زہرہ ۲۱ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۴، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کا انتخاب کریں۔ یہ تاریخیں محبت کے معاملات کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے مصروفیت پیدا کریں گے۔ ایسے کام جس میں کچھ لو اور کچھ دو کا معاملہ ہوتا ہے اس کے لئے زہرہ موافقت میں ہوگا۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ بیرون ملک سے کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا۔ یا پھر باہر سفر کرنے کا بہانہ بن جائے۔ مالی خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۱۱ تاریخ کو زہرہ زحل کا قران ہوگا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ آپ اپنے قریبی عزیز رشتہ داراوں سے ملنے کے لئے جائیں۔ کسی پرانے دوست سے ملاقات یا خبر ملے گی۔ یا وہ خود آپ سے ملاقات کرنے کے لئے آئے گا۔

۲۷ تاریخ کو شمس مشتری کا قران ہوگا۔ خاص طور پر سرمایہ کاری سے متعلق معاہدات، اعلی طبقہ کے لوگوں میں اپنے آپ کو متعارف کروائیں، سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں اور اگر کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئی اسکیم بنا رہے ہیں تو اس کے لئے عملی اقدامات بے حد فائدہ مند رہیں گے۔ قانونی اور آفیشل معاملات کے لیے مشورہ بھی کریں۔ اگر معاملہ باہمی گفت وشنید کے ذریعے حل ہو جائے تو زیادہ بہتر رہے گا۔ عالم دین سے ملاقات اور روحانی تبلیغ کے لیے نکلنا ذہنی وسعتوں کو بڑھا دے گا۔

مریخ شروع ماہ سے آپ کے زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہوگا۔ اس ماہ باقوت اثرات مرتب کرے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۹، ۱۶، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت گوں ناگوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہو سکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۴، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس

حروف:- م



پیدائش:- جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو تکلیف میں مبتلا کریں گی۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔

مریخ شروع ماہ سے آپ کے زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہے۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مددگار ثابت ہوگا۔ گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۴، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

۹ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تسدیس ہوگی۔

اس وقت کچھ قریبی لوگ آپ کو نئے آئیڈے دیں گے یا پھر کسی کام میں شامل ہونے کی پیشکش کریں گے۔ آپ کے ذہن میں اس وقت نت نئے تخلیقی خیالات موجود ہونگے اور دوسروں کو بہتر مشورہ دے سکیں گے۔ کام اور کاروبار کے لحاظ سے بھی تبدیلیاں کرنے کے موڈ میں ہوں گے۔ قریبی لوگوں کے خیالات اور ان کے الفاظ پر ضرور غور کریں۔ اپنی آمدنی کے معاملات اپنی حد تک رکھیں۔

زہرہ ۲۱ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں مواقع حاصل ہونگے، جبکہ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے وہ حالات میں بہتری دیکھیں گے۔ وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی۔ بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں ان مسائل کو پس پشت ڈالنے کے بجائے انہیں حل کرنا آپ کے حق میں مفید ہوگا۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف ہے۔ اور ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کے لیے یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہو جائے گا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۴، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۱۱ تاریخ کو زہرہ زحل کا قران ہوگا۔ عورتوں کی ضروریات سے متعلق کاروبار کر رہے ہیں تو یہ وقت معاہدات، لین دین اور خریداری کے لئے انتہائی منافع بخش ثابت ہوگا۔

۲۷ تاریخ کو شمس مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت پیشہ وارانہ معاملات طے کرنے، اہم طبقہ کے افراد میں اپنی اہمیت کو اجاگر کرنے کے لیے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ دوسروں کے سرمایہ سے کمانے کی کوشش کریں۔ زمین، جائیداد، گھر یا فرنیچر کی خرید و فروخت میں دوسروں کو منافع کی دلچسپی کو اجاگر کریں تاکہ جو انوسٹمنٹ ہو اس سے مالی فائدہ اٹھا سکیں۔

کلب، سوشل سرگرمیوں اور دوستوں کے ذریعے ان اہم افراد تک رسائی حاصل کریں جو کاروباری تعاون اور مالی مدد بھی کریں۔ میڈیا، اشتہارات، پبلشنگ، میڈیسن کا کاروبار اور ہسپتال سے متعلقہ مشینری کے سپلائی کے کام بہتر رہیں گے۔

ستارہ عطارد ۱۰ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے، والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش کریں، گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو ان سے متعلقہ معلومات حاصل کریں اور ان افراد کے ساتھ رابطے اور گفت وشنید کریں جو گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کر سکیں۔ اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی، ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔ زمین اور جائیداد کر خرید و فروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔ اس ماہ بحث مباحثہ اور لوگوں کو الفاظ کے جادو سے اور اپنا پن دیکھا کر خریداروں کے دل مول سکتے ہیں۔ اس ماہ خط یا خبر ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے بلکہ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں کسی شعبے میں داخلہ لینا بھی ضروری ہوگا۔ محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے، کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لے کر روپیہ کمانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۵، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ اور نئی معلومات حاصل کرنے میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔




اس ماہ کیریئر بنانے اور ملازمت پیشہ افراد کو تبدیلی مشکل میں ڈال دے گی۔ ان کا ٹرانسفر ہوگا یا پھر ترقی ہوکر کسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔ والدین کی طرف سے امداد مل سکتی ہے۔

عطارد ۱۰ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا اس کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا۔ اور ۳۰ تاریخ کو پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل طلب ہونگے لہٰذا رابطے مفید ثابت ہوں گے۔ زائد کاموں کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا۔ والدین سے متعلقہ گھر یا جائیداد، حسابات یا تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔ اس وقت کھلے ذہن کے ذریعے اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر پلاننگ کر سکیں گے۔ روزمرہ کے سفر بہتر رہیں گے۔ ذہنی رجحان اور خیالات تیزی سے تبدیل ہو جائیں گے۔ آپ کے اندر جوش و جذبہ حصول مال کے لیے بڑھ جائے گا۔ نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں۔ اپنے وقت کو قیمتی جانیں اور جو ہو سکتا ہے وہ کام کریں۔ محبت کے معاملات، اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں اور کھیلوں سے متعلق امور میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ اپنی سوچوں کو ایک جگہ مرکوز کر سکیں گے۔ لہٰذا منتشر خیالات سے ذہنی دباؤ، چڑچڑاپن اور کئی طرح کے معاملات اور درد سری کو دور کر سکیں گے۔ عطارد ۵، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۹ تاریخ کو زہرہ نپ چون کی تسدیس ہوگی۔ قریبی رشتہ داروں اور دیگر دوستوں کے ساتھ تعلقات چاہے گھریلو ہوں یا کاروباری دونوں طرح موافق رہیں گے۔ کچھ باتیں غلط فہمی پیدا کر سکتی ہیں یعنی لین دین میں فریب یا دھوکے بازی سے ٹینشن بڑھ جائے گی۔ آپ کی چھٹی حس بیدار ہوگی اور کسی بھی نقصان سے بچ سکیں گے۔ صحت کے معاملات کی طرف توجہ رکھیں۔ کام اور کاروبار کے معاملات میں مشکلات میں کمی آئے گی۔ ذہنی سکون کے لئے ورزشیں اور مراقبہ کریں۔

زہرہ ۲۱ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پر خوش ثابت ہوگا۔ زہرہ ۴، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں کیونکہ ان دونوں زہرہ

